طریق عشق مین ای دل عصا ہے آہ ہی شرط — کہین چڑھاؤ کسی جا اتار راہ مین ہی
طریق عشق کا سالک ہی وغلغلی زن — ٹھگون کے کہنے کا کیا اعتبار راہ مین ہی
جگہ ہی رحم کی یلدا ایک ٹھوکر اسکو بھی — شہید ناز کا تیرے مزار راہ مین ہی
سمند عمر کو اللہ رے شوق آسایش — عنان گسستہ و بے اختیار راہ مین ہی
نہ بدرقہ ہی نہ کوئی رفیق ساتھ اپنے — فقط عنایت پروردگار راہ مین ہی
نجائمین آپ ابھی دوپہر کی گرمی کی — بہت سی گرد بہت سا غبار راہ مین ہی
تلاش یار مین کیا ڈھونڈھیے کسی کا ساتھ — ہمارا سایہ ہمین ناگوار راہ مین ہی
جنون مین خاک اڑاتا ہی ساتھ ساتھ اپنے — شریک حال ہمارا غبار راہ مین ہی
سفر ہی شرط مسافر نواز بہتیرے — ہزار ہا شجر سایہ دار راہ مین ہی
کوئی تو دوش سے بار سفر اتاریگا — ہزار راہزن امیدوار راہ مین ہی
مقام تک بھی ہم اپنے پہونچ ہی جائینگے — خدا تو دوست ہی دشمن ہزار راہ مین ہی
بہت سی ٹھوکرین کھلوائیگا حسن انکا — بتون کا عشق نہین کوہسار راہ مین ہی
بلاے جان مسافر ہی خواب شیرین بھی — یہی وہ شہد ہی جو زہر مار راہ مین ہی
بتایہ کوچۂ قاتل کا سن رکھا ہی قصد — بجاے سنگ نشان اک مزار راہ مین ہی
پیادہ پا ہون روان سوے کوچۂ قاتل — اجل مرے سر پہ سوار راہ مین ہی
چلا ہی تیر و کمان لیکے صید گاہ وہ ترک — خوشا نصیب وہ جو جو شکار راہ مین ہی
تھکین جو پانون تو چل سر کے بل ٹھہر آسترا — گل مراد ہی منزل مین خار راہ مین ہی

بس قلم صفحہ ہستی سے اٹھا اے آتش
ڈھل چکے شعر جو تھے فکر سے ڈھلنے والے

اٹھتے ہی تیرے بزم سے سب اٹھ کھڑے ہوئے
وہ یار رہ گئے کہ جو تھے عشق کے ہوئے

نالوں سے میرے ہلگئے رنگیں ادائے دہر
بلبل کو سنکے کان گلونکے کھڑے ہوئے

بے نشہ شراب محبت نہ جائینگے
ساقی کے در پر اب تو ہیں ہم بھی اڑے ہوئے

ٹھیک آئی تن پہ لینے قبائے برہنگی
باقی لباس چھوٹے ہوئے یا بڑے ہوئے

جو بچ گئے ہیں جنبش مژگان یار سے
ابرہ کے نیچے حشر میں ہونگے کھڑے ہوئے

دیوانگان عشق جو زینت پسند ہوں
سونے کی بیڑیوں میں ہوں ہیرے جڑے ہوئے

بے مہر یار کا نہ گلہ ہم سے ہو سکا
پھوٹے نہ تھے جو دل میں پھپھولے پڑے ہوئے

کشتوں کی طرح زیست میں تیرے نیازمند
شمشیر ناز سے رہے بیدم پڑے ہوئے

آئینہ نے کیا ہے جو صورت سے آشنا
گردنیں انکی ہاتھ میں انکے پڑے ہوئے

باتوں میں انکی ہوگئے عاشق غریب قتل
تلوار کی طرح جو وہ منہ کے کڑے ہوئے

روز وصال آنکھوں کو اپنی دکھائیگا
روز شب فراق کے پیچھے جھبڑے ہوئے

ساقی کی بندگی نے کیا خاتمہ بخیر
خم کے تلے ہیں میکدہ میں ہم گڑے ہوئے

اب پاؤں رکھکے وہ نہیں چلتے زمین پر
اک اک کڑے کے ساتھ ہیں دو دو چھڑے ہوئے

بوسہ جو خال لب کا لیا یار نے کہا
اس تل کا تیل ہیکے ہو چکنے گھڑے ہوئے

نہ فکر شعر ہی نہ وہ مضمون تلاشیاں
آتش سے تو نہیں کہیں خواجہ اڑے ہوئے

بہار گلستان کی ہر آمد آمد ‏— خوشی پھرتے ہین باغبان کیسے کیسے
تو جو نے تیری ہمارے مسیحا ‏— توانا کیے ناتوان کیسے کیسے
دل و دیدۂ اہل عالم مین گھر ہی ‏— تمھارے لیے ہین مکان کیسے کیسے
غم و غصہ و رنج و اندوہ و حرمان ‏— ہمارے بھی ہین مہربان کیسے کیسے
تری کلک قدرت کی قربان انکھین ‏— دکھائے ہین خوشرو جوان کیسے کیسے
کرے جسقدر شکر نعمت وہ کم ہی ‏— مزے لوٹتی ہی زبان کیسے کیسے

ولہ

چپ ہو کیون کچھ منھ سے فرماؤ خدا کیواسطے ‏— آدمی سے بت نہ بن جاؤ خدا کیواسطے
کبک کی آنکھون نے نظارہ کو ماشق کی ہر ‏— چاند سی صورت کو دکھلاؤ خدا کیواسطے
درد دل سے دم فنا ہوتا ہی ہاے رحم ہی ‏— جان جاتی ہی مری آؤ خدا کیواسطے
جھومتی زلفین تو ہین کالی گھٹا کیطرح سے ‏— ہلس پڑو بجلی بھی چمکاؤ خدا کیواسطے
پاس رسوائی کا دونون جانبون سے شرط ہی ‏— مین تمھین تم مجکو سمجھاؤ خدا کیواسطے

ولہ

چلا وہ راہ جو سالک کے پیش پا آئی ‏— ٹھہر گیا جو کہین بوے آشنا آئی
بہار گل مین ہین یہ لوانے جامہ سے باہر ‏— پری کا بھیس ہی بدلے ہوئے بلا آئی
لیا جو بوسہ تو ہنسکریہ اُس صنم نے کہا ‏— خدا سے شرم نہ اے بندۂ خدا آئی
شراب انکو پلا کر ہوئی پشیمانی ‏— وہ بے حجاب ہوئے تو مجھے حیا آئی

کفن کی فکر ہمارے لیے بھی واجب ہی — نقاب کی جو تجلّی مشہور جانے دو
دمِ اخیر تصوّر بندھا ترے رخ کا — طرف کو کعبہ کی کروٹ مجھے تو نا دو
لڑانے آئے تھے آنکھیں غزال چین ختن — شکست اُنکو تری چشم سرمہ سانے دو
جہان سے حسرت منزل کا داغ لیکے گیا — تمھاری راہ مین جان اک شکستہ پا
مجال کیا کوئی سودا زدہ جو دم مارے — گلو مین پھانسی ہی اُسکا گل رسانے دو
یہ جا بادیکھیے دونون مین چھپا ہی کون — ہمارے خون کی رغبت انھین حنا نے دو
نقیر ہوکے جو تجھپر سوا ہی اے شہ حسن — جگہ ہی سایہ مین اپنے اسے ہمانے دو
کیا ہی عشق نے بالائے یار کے بیخود — پری کے سایہ کی ایذا ہی اُسکو بلانے دو
رہ عدم مین سب آواز اپنی بھول گئے — صدائے قافلۂ اشک مین درانے دو
وہ بحر حسن ہی کس لہر مین رہا کرتا — خبر کچھ اُسکی نہ لا کر اک آشنا نے دو
مریض عشق کو ہی مرگ زیست سے اولی — گلے کو کاٹیے صحت اگر دوانے دو
ہوا نہ کوئی توجہ کا یار کے شاکر — دعا نہ اُس شہ خوبان کو کس گدانے دو

عزیز داغ محبت کو رکھتے ہو آتش
نشانی اپنی ہی کس لالہ گون قبانے دی

یا علی کہکر بت پندار توڑا چاہیے — نفس امارہ کی گردن کو مروڑا چاہیے
تنگ آکر جسم کو اے روح چھوڑا چاہیے — طفل طبعون کے لیے مٹی کا گھوڑا چاہیے
زلف کے سودے مین اپنے سر کو پھوڑا چاہیے — جب بلا کا سامنا ہو منھ نہ موڑا چاہیے

۲۵۰

کافی تھی بہر مستی ساقی کی مہربانی
دریا جو وُرد بھی تو شکر زلال کرتے

فرقت کی شب میں سنتا باتیں جو دل ہمارا
یادش بخیر ذکر رود وصال کرتے

تربت پر اپنی مشق رفتار چاہیے تھی
ہم پائمال ہوتے تم پائمال کرتے

خم سے زیادہ پیدا کرتا وہ ظرف آتش
مستی جو میری صرف ساغر کلال کرتے

تماشائے چمن سے سیر کوئے یار بہتر ہے
گل و سنبل سے یاں خار و خس دیوار بہتر ہے

جبین سائی کو سنگ آستان یار بہتر ہے
کمر تکیہ کو قبر دوست کی دیوار بہتر ہے

یہی آواز آتی ہے در مہر و محبت سے
علاقہ اس سے ممکن ہو تو بے سرکار بہتر ہے

غبار دیکھ کر بیمار کو تیرے یہ کہتے ہیں
ہم ہونچے تو اسکو شربت دیدار بہتر ہے

کہا کرتے ہیں عاشق لوگ اکثر پیار یوسف
ہمارے حسن کو بھی گرمی بازار بہتر ہے

صدا حسبت یہی شا صبح نوروزی دہ پیشانی
ہلال عید سے وہ ابرو خمدار بہتر ہے

سنا ہے شیا جو زبان سے بیشتر قند مکرر بھی
لب شیریں کے بوسے لینے میں تکرار بہتر ہے

نگاہیں محروم دیدہ کو جو دو یہ سمجھاتی ہیں
ملے لونے سے جتنی دولت دیدار بہتر ہے

بہار بی خزاں ایسی نہیں کوئی چمن رکھتا
خدا جو فکر رنگیں دے تو بے گلزار بہتر ہے

اسیر عشق کو ہے ذوق آزادان عالم پر
جہاں کے تندرستوں سے ترا بیمار بہتر ہے

رہے جاتے ہیں عاشق نیم جان کیا قہر کرتے ہو
قبائے تنگ پر تھوڑی سی کج دستار بہتر ہے

چلیگا کبک کیا شوخی کریگا کیا سخن سازی
تری گفتار بہتر ہے تری رفتار بہتر ہے

داغ کھانے نے فرہ ایسا دیا ہی عشق میں
دوڑتی ہو روح اُس جسم کے شریں داغ ہی

عیب شاعر کو لگا دیتا ہی آتش نقص شعر
داغ جب جہل میں لگا عین شجر میں داغ ہی

چمنستان کی گئی نشو و نما پھرتی ہی
رت بدلتی ہو کوئی دن میں ہوا پھرتی ہی

خال مشکین کو ترے کرتے ہیں فتنے سجدے
عنبرین گیسوؤں کے گرد بلا پھرتی ہی

خاک چھنوا رہی ہی کوچہ قاتل کی تلاش
ساتھ ساتھ اپنے خرابی قضا پھرتی ہی

کج نگہ تونے توکی ہمسے کہو رکھتے ہیں
آنکھ اپنی بھی صنم سوے خدا پھرتی ہی

ملتجی جو تری درگاہ کے ہیں ای محبوب
پہنے تشریف قبول انکی دعا پھرتی ہی

نشہ مے نے نقاب رخ زیبا اُلٹا
ٹھوکریں کھاتی اُن آنکھونکی حیا پھرتی ہی

قتل کس کسکو کرے دیکھیے ہنگام خرام
یہ قدم سے جو لگی انکے حنا پھرتی ہی

پانؤن تک یار کے پہونچیگی لٹک کر سر سے
پھیرنے سے کوئی وہ زلف رسا پھرتی ہی

وہ جنون خیز ہی وہ مایہ سودا ہی وہ زلف
دیکھتی ہی جو پری برہنہ پا پھرتی ہی

اپنے جامے سے ہوئے ہیں مینکش مفلس باہر
رہن ہر لی ہوئی دستار و قبا پھرتی ہی

صبح محشر کے سوا صبح شب ہجر نہیں
یہ بلا وہ نہیں آتش جو بلا پھرتی ہی

آئی ہی عید قربان خنجر کو لال کرتے
دنبہ کے بدلے قربہ عاشق حلال کرتے

نالہ کا بتکدہ میں ہم کیا خیال کرتے
سنتا تھا کون کس سے اظہار حال کرتے

رنگ نے دو چشم ترسے کیجیے دعوائے عشق
دو گواہ حال اس قصہ کے لایا چاہیے

رام ہوتے ہی نہیں وحشی مزاجی ہر سو ہو
ان سیہ چشموں کو جو پہرہ جگایا چاہیے

دیکھکر خلوت سراے یار کہتے ہیں فقیر
عود کے مانند یان دھونی لگایا چاہیے

خاطر آتش سے کیے چند جز شعر اور بھی
بے نشان کا نام باقی چھوڑ جایا چاہیے

دل بہت تنگ رہا کرتا ہی
رنگ بے رنگ رہا کرتا ہی

حسن مین تیرے کوئی عیب نہین
تج مین دنگ رہا کرتا ہی

صلح کی دل سے ہین یان مصلحتین
وان سر جنگ رہا کرتا ہی

محتسب کو ترے مستانون سے
خوف سر جنگ رہا کرتا ہی

دل مرا اس کے محبت کی شراب
نشہ مین منگ رہا کرتا ہی

عار سی عار ہی مجھ مجنون کو
ننگ سے ننگ رہا کرتا ہی

جوہر تیغ دکھاتا ہی حسن
عشق چو رنگ رہا کرتا ہی

گفتنی حال نہین ہی اپنا
کچھ عجب ڈھنگ رہا کرتا ہی

حلب رخ مین ترے خالون سے
لشکر زنگ رہا کرتا ہی

منزل گور کے دیوانون کے
سینہ پر سنگ رہا کرتا ہی

عالم وجد ترے مستون کو
بے دف و چنگ رہا کرتا ہی

فندق دست صنم سے نادم
گل اور رنگ رہا کرتا ہی

کس کشتنی کو عشق تری تیغ سے نہین
مشتاق جو سے آب ہی جو تشنہ کام ہی

زیبندہ چشم یار مین سرخی ہی نشہ کی
کیفیت شراب کے قابل یہ جام ہی

اک سجدۂ نیاز مین ہی فرش عشق وا
مین مقتدی ہون اور مرا دل امام ہی

ہم چشم تر کو سامنے کرتے ہین ابر کے
کم ہمنفس پڑے تو برق کا قصہ تمام ہی

رہتے ہین جبہہ سا جو ترے آستان پر
آنکھون مین انکی پست بلندی بام ہی

خونریز ہی نقاب رخ یار سے کھلا
جوہر ہین جسمین تیغ کے یہ وہ نیام ہی

بے معنی ہین وہ عشق کہ جسمین کشش نہین
دلچسپ ہو نہ حسن تو صورت حرام ہی

نکلے بخار دل جو زبان سے عجب نہین
چھلکے تو کیا بعید ہی لبریز جام ہی

سودائی زلف یار کا جبسے ہوا ہی دل
قالب مین مرغ روح کو ایذائے دام ہی

جبتک حلال کرلے نہ مجھ بیگناہ کو
قاتل کو دہنے ہاتھ کا کھانا حرام ہی

رکھتے ہین وہ قدم تن بیجان مین جو روح
پاپوش یار کبک سے بھی خوش خرام ہی

کیا کیا شگوفے چھوڑتے رہتے ہین رات بھر
صبح بہار یار کے کوچہ کی شام ہی

دولت کے سامنے نہین کچھ قدر حسن بھی
محمود کا ایاز سا خوشتر و غلام ہی

اکدن حضور قلب سے ہوتی نہین ادا
زاہد تری نماز کو میرا سلام ہی

مہندی ہمارے قتل کی خاطر ہی لگ رہی
خون حنا کا ہمسے انھین انتقام ہی

معشوق ہی نہین جو نہ دیدہ خلاف ہو
چاہے جو تجھسے تنگی عہد تمام ہی

خلخال پائے یار سے آتی ہی یہ صدا
مردے سے لیجئے وہ جو زندہ کا کام ہی

## ولہ

حسرت شادی نہین جان غم آلود کو — لالہ سمجھتا ہی دل داغ نمک سود کو

داغ غم عشق کو دل مین جگہ دیجیے — ڈھونڈھیے لیکر چراغ شاہد مقصود کو

لعل شکر یار کا بوسہ لین کیونکر نہ لون — کوئی نہین چھوڑتا جلوۂ بیبود کو

پردۂ غفلت اُٹھا پیش نظر یار ہی — دیر و حرم مین نکا ڈھونڈھتے موجود کو

سجدہ کے انکار سے فوق نہ ہوجائیگا — خاکی مقبول پر ناری مردود کو

صبح تھی شب ہجر کی نالہ کیا جس گھڑی — ایک شرارہ ہی بس تو وہ بارود کو

سینہ بے معرفت حلقہ مین بیٹے نہین — رہ نہین اس بزم مین مجمر بے عود کو

صاحب اقبال کو خوب ہی زیبا تھا — آنکھ خدا نے ہی دی کوکب مسعود کو

طائر دل ہوگیا بستہ زلف ایاز — بندہ کیا حسن کا عشق نے محمود کو

خاک سے بھر لے آئی چاہ جو بے آب ہو — آگ لگا دیجیے مطبخ بے دود کو

جھاڑ دیے مغز سے کبر کے کیڑے جو تھے — خاک برابر کیا پشّے نے نمرود کو

یاد الٰہی مین جو نعرہ یاہو کیا — بھول گئے وحش و طیر نغمۂ داؤد کو

ہجر کی ایذا سے حیف دلکو جلا ہر وصل — داغ کے اچھا کر اس زخم نمک سود کو

راہ کی آفات کا کیجیو آتش بیان — سامنے آئے تو دے منزل مقصود کو

## ردیف ہائے ہوز

ظاہر کسی کے دل کا ہوکیا غبار کچھ — سُنتا نہین وہ گل کہے کوئی ہزار کچھ

مضمون لبستہ آئینہ سراپائے یار کے | ہو جائے اس علاقہ میں اپنا محل تمام
داغوں سے بھر چکا نہیں سینہ مرا ہنوز | روشن نہیں ہوئے ہیں ابھی یہ کنول تمام
ایذائے ہجر یار سے اتنی ہے آرزو | آئے نہ پاس تو کہ ہو عمر اجل تمام
آتش قدم وہ ہوں در ٹھوکر جو کھا گئے | پتھر ہوں نرم ہو کے روئی کے پہل تمام
شیریں شکر سی جان گئی سودا سے خال یار | تلخی کے جانے نے کیا یہ عسل تمام
شانہ کا کام کیجیے گستاخ ہاتھ سے | ناخن سے زلف یار کے عقدے ہوں حل تمام
کیونکر کریں نہ ناز وہ حسن و جمال پر | کبر و غرور رکھتے ہیں اہل دول تمام
عالم کے دل لبھاتے ہیں خال رخ حبیب | سمجھے ہیں اپنے حصہ میں بھنورے کنول تمام
آنکھوں میں جان حسرت دیدار لائی ہے | آئی نہ اب اجل تو ہوئے بے اجل تمام
کہتا ہے شکوہ حالت دل روز وصل یار | فرقت کی شب میں ہوگی تمہاری غزل تمام
دوڑائے راہ تخت محبت میں پانو نکو | ایسا نہ تھکائیے کہ بدن ہوئے شل تمام
ہر عضو ہے مناسب اندام نازنین | سر سے ہے تا قدم وہ صنم بے بدل تمام
دل کو لگا ہے روگ محبت کا بے طرح | جان آج بچ گئی تو یقین ہو کہ کل تمام
حیلہ سے کام لیتا ہے وہ ترک تیغ کا | کرتی ہے عشقباز کو بیت و لعل تمام
سیب ذقن سو لکھائے جیسے وہ مسیح وقت | صورت سے اسکی ہوگئیں باغی خلل تمام

آتش کی فکر کھودتی ہے اسے زمین شعر
گنج نہاں ہیں جتنے کہ تجھ میں اگل تمام

ردیف نون

جا نکلتا ہی جو بازار مین وہ شوخ مزاج — پھبتیان ہوتی ہین یوسف کے خریدارون پر

خاک چھنوائی ہی سودائے گلستان نے بہت — ایڑیان برسون ہی رگڑا کیے ہین جا رون پر

دل احباب کا دم بند ہی اُن زلفون مین — کیا تعدی ہی شکنجے کے گرفتارون پر

شور نالے کا مرے جب سے سُنا ہی آتش — قفل مرغان چمن رکھتے ہین منقارون پر

## ردیف زاے معجمہ

دکھلائینگے کیا یار کا شمس و قمر انداز — ایجاد نئے ہوتے ہین شام و سحر انداز

موسیٰ کو غش آجائیگا جلوے سے تمہارے — دم دوگے مسیحا کو یہی ہی اگر انداز

دیوانہ ہوا جسنے رخ یار کو دیکھا — رکھتا ہی پری کا بھی جمال بشر انداز

دل صید گہ عشق مین کب سے ہی نشانہ — لِلّٰہ اُڑا دے اسے کوئی قدر انداز

پابوس کو ہر روز گیا یار کے گھر مین — ٹپکا کیے سر کو پس دیوار و در انداز

مُنہ پھیر نہ بوسے کے طلبگار سے ظالم — دل توڑ کے کعبہ کو نہ ڈھا خانہ بر انداز

دکھلائی ہی دانتون کی صفا یار نے جب سے — موتی مری آنکھون کے کیے ہین نظر انداز

جانبر کوئی ہووےگا نہ دل تمسے لگا کر — جو ناز ہی آفت ہی قیامت ہی ہر انداز

واپس دل احباب کو لیلے کے ہو کرتے — یہ غمزہ نیا ہی یہ نہ تھا پیشتر انداز

گُل سُننے کو نالے ہمہ تن گوش ہی آتش — بلبل نے اُڑایا ہی تمھارا مگر انداز

## ردیف کاف فارسی

اک نک سے ایک ہی تماشا رنگ — دیدنی ہی جہان رنگا رنگ

۲۳۷

ہر ایک شہر خریدار ہے دل و جان سے
اُتارے پردے اُڑا کر بہار میں اپکی
نگاہ اپنی ہے وابستگی کے سودے میں
نگین اپنے سما ئین ہر ایک حسین
ہوا ہے جب سے کرسا ئین یار کا سودا
ہوئی ہے نا زدل میں ہو روشنی منظور
گنا و عشق کا جب سے کرم تکسب ل ہے
نہ بود رکھنے کے لاہکو خاک مین اپ قربت
خیال یار کا رہنے لگا ہے انمین بھی
نہ طفل مین نہ ذرا محو حسن صورت ہو

نہ چھین حسن ہے تو جو ہے وہ پر ذر پسند
برہنگی کی تمنا ہے جو ہیں عور پسند
میسر دن کی پچھرا سین مین منظور پسند
پری سے چہرہ کے اوپر ہے چشم حور پسند
زیادہ تر ہے ہر شہرکو بلبل پسند
کیا ہے آنکھون نے انجنہ چراغ طور پسند
زبان کو ہے مری ذکر یا غفور پسند
شنا نہین ہے خدا کو نہین غرور پسند
ہوا ہے دلکو بھی آنکھون کی طرح نور پسند
کھلونے مٹی کے کرتے ہین بے شعور پسند

دل اک نگاہ کے اوپر ہے بیچنا آتش
کرین جو آپ اسے بے حرف و بے قصور پسند

رتبہ رکھتے ہین تیرے ابرو سے خمدار بلند
کیا کہون کتے ہین مضمون قد یار بلند
دیکھیے کسکو شرف ہو تری پابوسی کا
گوش گل تک ہو قفس سے جو رسائی ہے
ایک سر جنبش مین ندا سے دھاد و نگا

طاق کعبہ سے ہین ابروی خوشی کا ر بلند
سرو شمشاد سے ہین مصرعہ اشعار بلند
رکھتے ہین دست دعا کا فرودنیدار بلند
تری آواز ہوا ہے مرغ گرفتار بلند
محتسب لاکھ کرے گنبد دستار بلند

...یرین لبونکی کیون نہ گوارا ہون گالیان
بلنے سے قند کے نہین رہتا گلاب تلخ

...فقا ہی جبکہ عشق کی آتش سے دل مرا
ٹپکے ہین اشک صورت اشک کباب تلخ

...یرین اداییون سے جو محفوظ تو کرے
شکر کو مور شہد کو سمجھے ذباب تلخ

...صلت کی شب مین ہوتا ہی ہر بات پر ترش
عیش ونشاط کرتا ہی انکا عتاب تلخ

...افل نہو مرے سے محبت کے آشنا
یہ چاشنی ہی آتش خانہ خراب تلخ

## ردیف دال مہملہ

...روغ مہر کا پیدا کرے ہمارا چاند
ہلال سامنے سے اسکے ہو وے سارا چاند

...تمام رات ہوئی کر گیا کنارا چاند
لو ادھر و بام سے تم جیتے اور ہارا چاند

...نقاب الٹ کے رخ رشک ماہ کھلا دو
اندھیری رات مین ہو ایک تارے کا چاند

...ہ ماہ آج جو آیا تو کل کیا غرّہ
نشاط و عیش مین گذرا ابھی نہ سارا چاند

...ہی ہی خوب جسے جو پسند خاطر ہی
نگاہ کبک مین سورج سے ہی پیارا چاند

...لال بدر سے ہر چاند مین ہوا ہرچند
نکر سکا ترے ابرو کا یار اشارا چاند

...شراب پیکے کروگے رخ صبیح کو سرخ
حرارہ لائیگا خورشید کا تمھارا چاند

...فراق یار مین کوئی حسین نہین بھاتا
گران ہی مہر جہانتاب ناگوارا چاند

...مقابلہ جو رخ آتشین یار سے ہو
یہ بیقرار ہوا اڑ جاے بنکے تارا چاند

...تری غلامی کا دعوی ہی یار سکو بھی
جبین کے داغ کو رکھتا ہی آشکارا چاند

...زمانہ یار کا آیا گذر گیا یوسف
طلوع نیر اعظم ہوا سدھارا چاند

فراق یار مین دوران سرا ست دور شراب | لڑا کے شیشہ سے توڑون یہ ہو گر اے قدح
یہ جلوۂ سر و خورشید سے کھلا آتش | ہنوز باقی ہو دور فلک مین جا بے قدح

## ردیف خاے معجمہ

لگا دے پھر وہی ای گنج زر شاخ | ہوا ہو دست خالی بے ثمر شاخ
چمن کی سیر کو مے پی کے چلیے | بہار آئی لدی پھولون سے ہر شاخ
یہ خوش چشمون کے سو دے مین سکھا | ہرن کی بھی نہ سوکھے اسقدر شاخ
قدم سے تیرے ای ابر کرامت | پھلے پھولے برابر خشک تر شاخ
قریبون کی جدائی کم الم سے | ہوا ہون سوکھکر بے برگ و بر شاخ
کھڑے سایہ تلے جھکے ہوے تم | نکالی اُس شجر نے شاخ در شاخ
تماشا نخل ہر نخل توکل | ہر اک میوہ ہو رکھتی اپنی ہر شاخ
جوانی کو غنیمت جان غافل | ہری ہوتی نہین پھر سوکھکر شاخ
نہال حسن جو ہے نے کہا ہو | لگا لی جاتی ہو وان شاخ پر شاخ
سراے یار کی منقل مین جلتی | درخت عود کی ہوتی اگر شاخ
وہ نخل خشک ہون ہر ایک جھکے | ہرے پن سے ہو مشتاق تر شاخ

مقدر مین اگر ہر میوہ چکھنا
ملیگی جھک کے آتش بار ور شاخ

ہوا نہ حسن سے حال سیاہ جانا رخ | نظر سکا رخ کافر کو نور ایمان رخ

اُٹھائے عشق پیچاں کی طرح سے — گلستاں جہاں میں پیچ پر پیچ

ہنوز اُس زلف پیچاں کا جو سودا — سمجھ لے اپنی قسمت کا لکھا پیچ

جواب خط خبر دار ہی سے لانا — نہ پڑنے پائے کچھ اے نامہ بر پیچ

تری زلفوں کا دھوکا ہمکو دیگا — سہرا سر خم ہی سنبل سر بسر پیچ

نہیں دم باز ہم ہمکو نہ دم دے — کرے جو پیچ اے یار اُس سے کر پیچ

فراق یار سے کشتی پڑی ہے

پچھاڑا چل گیا آتش اگر پیچ

رہ اُلفت میں نقد عمر کر خرچ — کہیں ہر چند ممسک تجکو زر خرچ

کہاں اب طاقت صبر و تحمل — یہ دولت ہو چکی ہی بیشتر خرچ

نہ کالے سانپ وہ گیسو ہیں جنکے — تماشے میں ہوئے ہیں گنج زر خرچ

نہیں ہے یار گیسو سی لچکتی — نزاکت کرتی ہے اُنکی کمر خرچ

خدا دے دولت قارون تو کیجے — نہ حاتم نے کیا ہوا اس قدر خرچ

وہی دیگا لب شیرین کا بوسہ — ممنون کرتا ہے جو رازق شکر خرچ

ہم اپنے نقد جاں پر کھیلتے ہیں — ترا ہوتا ہی کیا اے سیم بر خرچ

جنون عشق ہی غارت گر ہوش — کرے کیا عقلمندی یا ہنر خرچ

رہا کرتی ہی فکر شعر گوئی — کیا کرتے ہیں ہم خون جگر خرچ

چلے دنیا سے داغ عشق لیکر — یہ توشہ ہی یہ ہی بہر سفر خرچ

گوہر آبلہ ہوسے توستے چلے | لینگے والو انہیں خار صحرا لوٹ
کیا عجب جو وہ گیسوے سرہنگ | لین متاع دل اجالوٹ
جانتے ہین کہ فوج زنگی سے | نہین سیر دار بھیر لیتا لوٹ

کام ہر دون کا ہے یہ اے آتش
رکھتی ہے جان کا بھی کھٹکا لوٹ

وصل کی شب نہین عاشق سے سزاوار لپیٹ | نیند کا حیلہ نکر منہ کو نہ اے یار لپیٹ
شکل گل تونے جو پہنی ہے قبا اے محبوب | لالہ کی طرح سے بھی لیتی دستار لپیٹ
جان پر بنتی ہے ہو جاتا ہے اک سودا سا | دل کو لیتے ہین ترے گیسوے خمدار لپیٹ
قتل پر میرے اٹھایا ہے جو بیڑا تونے | خوب کس کر کمر اے ترک جفاکار لپیٹ
داغ عشق آپ ہی کہا اسکو نکھلوا للہ | ساتھ آئینہ نہ جگر کو بھی دل زار لپیٹ
چاند سے منہ کو دکھا ابر سیہ سی زلفین | کبک و طاوس کو بھی اپنی دل زار لپیٹ
بھیڑ سی بھیڑ رہا کرتی ہے دروازے پر | رکھے کس کس کو ترے قصر کی دیوار لپیٹ
خط مشکین سے رخ یار کے اوپر کھلا | روز روشن کو بھی لیتی ہے شب تار لپیٹ
شان فرخ بھی دکھلا چکے قاتل مجکو | آتش خوش اندام کو اے جامہ گلنار لپیٹ
آمد آمد کی اطبا کی جو سنتے ہین خبر | منہ کو لیتے ہین کفن سے ترے بیمار لپیٹ
کجائی ابرو کا اشارہ ہے مجھے اے قاتل | خون ناحق مین مرے اپنی نہ تلوار لپیٹ
یہی بازار جہان مین ہے تمنا آتش | جنس دل لے کوئی خوش رو سا خریدار لپیٹ

ردیف جیم فارسی

وہ عاشق ہون مرے آگے ہی آتا — بنا کر حُسن خوش اسلوب صورت
مبدل صبر بیتابی سے ہو جاے — اگر دیکھین تری ایوب صورت
اُڑے گا شوق سے پیدا کرے گا — کبوتر کی ترا مکتوب صورت
سراپا زار تمسے جبکہ چاہیے — ملا لے یوسف یعقوب صورت

ہلاوین دل نہ کیونکر شعر آتش
صفا بندش ہی معنی خوبصورت

لب شیرین تک اُنکے آئی بات — بن گئی قند کی مٹھائی بات
دہن یار مین نہ آئی بات — شاعرون نے بہت بنائی بات
دامن اُس گل کا کیا بھوئیگی صبا — یہ کسی نے ہی جھوٹ اُڑائی بات
قصہ کوتاہ دہان یار کا تھا — حجتون نے مرے بڑھائی بات
کھیل زلفون کو ہی اُلجھ پڑنا — اُنکی آنکھون کو ہی لڑائی بات
نہ کسی کو کڑی ہی کہہ سکے — نہ کسی کی کڑی اُٹھائی بات
دہن تنگ یار مین کیا کیا — تنگ ہو ہو کے ہی سمائی بات
درد دل کہنے مین ہی کیا پس و پیش — کہی جاتی ہی مُنہ تک آئی بات
تازگی فکر کی کبھی نہ گئی — جب سُنائی نئی سُنائی بات
دم ہی چین جبین یار سے بند — کرنے دیتی نہین رکھائی بات
چشم پوشی ہی پھر اُن آنکھون کو — ہمنے بھی نہ یہ سمجھائی بات

چلتے ہو جو تم ناز سے اٹکھیل کی چالیں | ہر گام دکھاتی ہی رفتار عجب رد پ

کھجائیں تجھے معنی توحید اگر آتش
پھر دیکھیں تو دکھلائیں گل دخار عجب دپ

بل کھائینگے زصورت گیسوی یار سانپ | توڑے تڑپ تڑپ کے اپنے بدن کو ہزار سانپ
احول کی آنکھ سے ہو نہیں سودائی دیکھتا | دو زلفین یار کی نظر آتے ہین چار سانپ
کیونکر نہ پھاڑ پھاڑ کے پھیکو نہیں پیرہن | سودائے زلف یار مین ہو تار تار سانپ
افشان چھڑک کے یار نے زلف سیاہ پر | دکھلا دیا وہ تشنے تجھے ہوا لدار سانپ
موذی بھی متفق اثر حسن سے ہوئے | کرتے ہین گنج یار کے اوپر نثار سانپ
ہر عقدہ کا تعویذ زہر کی موذی ہو بال بال | کاکل ہر ایک یار کی کاٹے ہزار سانپ
دھوئین کے زلف یار کی پائے زسمیت | کف لاکے زہر اد گل کے ہوئے شرمسار سانپ
اس زلف مین ہو جیسے مراد اغدار دل | طاؤس کو سمجھتے ہین اپنا شکار سانپ
سودائے زلف مین ہو جو کچھ حال کیا کہوں | رہتا ہو رات دن مرے سر پر سوار سانپ
روئے صبح پر نہین لہرا رہی وہ زلف | نوبا کے یاسین کی ہو بے اختیار سانپ
موذی کو مارنا ہو قوی آسمان دون | ہوجاتا پا کرتا ہو یہ بدشعار سانپ
آتش پر شاعروں کا فقط اختراع ہی | رخسار گنج ہین تو گیسوے یار سانپ

## ردیف تائے قرشت

قامت سے دکھا یار تماشائے قیامت | ہو آج ہی ہونا ہو جو فردائے قیامت

اللہ نے دیا ہے رخ آتشیں تمھیں
ذرہ گرمیاں ہوں آج بسزاوار آفتاب

جلکر چمن میں پختہ کرو میوہ ہاے خام
ظاہر ہیں رخ سے آپکے آثار آفتاب

پیدا ہوا ہوں عشق رخ یار کے لیے
دیکھا ہے آنکھ کھول کے دیدار آفتاب

کھلتا ہے حال رخ لب جان بخش یار سے
سن لیتے ہیں مسیح سے اخبار آفتاب

میرے جہان کیا کرے دن کو غرض تمیز
شب کو ہمارے گھر میں ہوا قرار آفتاب

گرمی حسن کا ہے اشارہ یہی ہمیں
وہ کام کیجیے کہ جو ہو کار آفتاب

بندھتی ہیں یار ٹکٹکیاں اب تری طرف
آتے ہیں دیکھنے تجھے نظار آفتاب

چوتھے فلک سے کم نہیں مستوں کو میکدہ
ہے آفتاب ساغر سرشار آفتاب

ایسا کھرا ہے سکہ ترے داغ عشق کا
کھوٹا ہے جسکے سامنے دینار آفتاب

ہنگام صبح تم بھی جو بالاے بام ہو
آنکھوں میں رہ دون کے ہو تکرار آفتاب

رخسار دلفریب ہو نظارہ کے لیے
خواہاں ماہ ہوں نہ طلبگار آفتاب

اندھیر اپنی آنکھوں میں آتش ہے روشنی
بے روح یار داغ ہے رخسار آفتاب

---

روشنی اس رخ کی کرچکی ہے کار آفتاب
حسن سے پیدا کیا ہے اعتبار آفتاب

سامنے اس آتشیں رخسار کا اندھیر ہے
ہم کہے رکھتے ہیں آگے اختیار آفتاب

ہجر کی شب میں بس ہے اشتیاق روز وصل
رات بھر رہتی ہیں آنکھیں انتظار آفتاب

نقش کس دل میں نہیں رخسار روشن کا ترے
کون سا گھر ہے نہیں جس میں گذار آفتاب

منھ ملاتا ہے تمھارے چہرۂ پر نور سے
کیجیے اپنی کف پا کو دوچار آفتاب

مشک بو زلف کا ہو لطف رخ رنگین پر | سنبل الطیب چمن مین ہو بلا سے پیدا

شاہد گل کو ہو مقصود شکار بلبل | مٹیان باغ مین ہوتی ہین حنا سے پیدا

پا برہنہ سر عریان و تن گرد آلود | ہو کرامات گدا حال گدا سے پیدا

حسن بت سے جو بنی جان پہ اپنے تو کھلا | حال ہوتا ہی یہی عشق خدا سے پیدا

فی الحقیقت ہو اگر چشمۂ حیوان وہ دہن | سیکڑون خضر سے ہو جائینگے پیاسے پیدا

بوسہ بازی سے مرے ہوتی ہو ایذا انکو | منھ چھپاتے ہین جو ہوتے ہین حیا سے پیدا

عہد پیری مین جوانی ہو بہت یاد آتی | کیجیے زور کمان پشت دوتا سے پیدا

اب نقاب اُلٹے ہوا بھی تو نہین کچھ ہوتا | تنے کر لی ہو بڑی آڑ صبا سے پیدا

مجکو ڈر ہو کہین طوق کمر یار نہون | حلقے ہوتے ہین بہت زلف رسا سے پیدا

بند کر دیگی تری برق جمال آنکھون کو | ہونے دے شربت دیدار کے پیاسے پیدا

دیکھکر آئنہ بیزار نہو صورت سے | ہوتے ہین جوش جوانی مین تماشے پیدا

بندہ عالم نہین ہو سکنے کا بیدل جو بُت | بت گمراہ کرین راہ خدا سے پیدا

لب شیرین کی ترے چاشنی ممکن ہو ئی | رس سے شکر ہوئی شکر سے بتاسے پیدا

ہر شہ حسن ترے عشق مین مرنے کیلیے | لڑکے ہوتے ہین فقیرون کی دعا سے پیدا

غور ہو موسم سرما ہو قریب اے آتش | کیجیے ربط کسی مہر لقا سے پیدا

## ردیف باے موحدہ

ہر حال مین ہو اپنے مرا یار دلفریب | گفتار دلفریب ہو رفتار دلفریب

بسان پی مستی کو گردش ہو چشم ساقی کی
ہمارا پیٹ نہیں ہو شراب کا مٹکا

خدا کو حشر کے دن منھ دکھائیگا تو کیا
یہی جو شرم پر آ جو بستہ ہو طرہ لنگوٹکا

سرائے یار مین پہونچینگے ہم لگا کے کمند
بلند بام سے رتبہ ہو اُسکی چوکھنڈ کا

کلاہ کج کا ہو طرہ قبا کی چسپان پر
جوان آج نہیں ہو تری سجاوٹ کا

نہ تیغ عشق کے منھ چڑھ دلا خدا سے ڈر
اسی گڑھے مین تو جی چھوٹتا ہو جھوٹکا

اڑائی ہو ترے رنگین ادائیون نے نیند
عسس کے دل کو ہو مسہری کے چور کا کھٹکا

نہ بہول بیٹھیو بالائے سرو ای قمری
چڑھے جو بانس کے اوپر یہ کام ہو نٹ کا

پری سے چہرے کے اوپر نہیں ہین لہراتے
یہ منھ چڑھائے ہین گیسوے یار گھونگٹ کا

یہ جانتے تو تمھین ہم نہ باندھنے دیتے
کمر کے ساتھ لپٹیگا ناف کو ٹکا

عجیب بہول بہلیان ہو غفلت ہستی
جسے کہ راہ ہوئی اس سے خوب ہو بھٹکا

عجب نہیں ہو جو سودا ہو شعرگوئی سے
خراب کرتا ہو آتش زبان کا چٹکا

عزیز روح کے دم تک ہو قالب گل کا
خراب حال ہو بے مغز جب ہوا چھلکا

لہو سے سرخ رہے رنگ تیغ قاتل کا
وہ ترک اور تماشا ہو رقص بسمل کا

بہار آئی ہو دیوانے وجد کرتے ہین
سرود کی ہو صدا غلغلہ سلاسل کا

رخ صبیح کے خالون سے یہ ہوا ظاہر
نمک کے ساتھ ملا ہو سیاہ فلفل کا

عجب نہیں شرف خواجگی مری خاطر
ذلیل بندہ ہون کیسے عزیز ہر دل کا

غمزے نئے اے سروگل اندام کیے جا
جو کام ہو معشوق کا وہ کام کیے جا

اے نرگس خودکام ملے خاک مین کوئی
تو بیدلی گردش ایام کیے جا

کاکل کا اشارہ ہی اس رخ سے ہر رہا
مشتاق سے اپنے سحر و شام کیے جا

مرغ دل احباب خود اڑ اڑ کے پھنسے ہین
اے زلف سیہ کشمکش دام سے جا

مژگان ہی اس چشم سیہ کو ہین سوجھاتین
چشمک طرف نرگس و بادام کیے جا

رکھتا ہو اگر شوق کا اظہار بھی غافل
یار آئے ہی گا نامہ و پیغام کیے جا

عاشق کا جنازہ ہے ملا راہ مین پیارے
تو بھی تو مشیت کوئی دو گام کیے جا

شفتالوے لب کو کبھی تا کا تو وہ بولے
ملنے کا نہین تجھ سے طمع خام کیے جا

الٹی ہے مت انکی تجھے بوسہ ہی ملے گا
آتش حرکت قابل دشنام کیے جا

صحراے مغیلان کا گر مرحلہ آیا
پھوٹی ہوئی قسمت کو لیے آبلہ آیا

استاد کمر باندھے ہوئے راہ مین ہم
لوٹا اسے یوسف کا اگر قافلہ آیا

سودائے رہ گیسوے پیچان کا تمھارے
شانہ کی طرح ہاتھ نہ یہ سلسلہ آیا

یاقوتی لب کی ترے اللہ ری تفریح
پیری مین جوانی کا مجھے ولولہ آیا

ہر چند کرے ظلم و ستم جور و جفا یار
دانتون سے ہی کاٹا جو زبان پہ گلا آیا

اک دم نہ جدا ہوتے کبھی یا پہروں ہونا
کیا اسکا سبب ہے کہ جو یہ فاصلہ آیا

فریاد کو میری نہ سمجھ بے اثر ای بت
کہسار کو ان نالون سے ہی زلزلہ آیا

قطع ہو جاویگی گام چند مین سختی راہ
خضر ہی جب آگے آگے شوق منزل ہوگیا

نکہت زلف اُس پری کی جو کبھی لائی صبا
حاصل تمنا دیوانون کو حاصل ہوگیا

گرد باتیری توجہ کے کرم سے بے نیاز
دولت حاتم سے مالامال سائل ہوگیا

شب کو دم دیکے لیجاتا ہی کو یار مین
مین تو تھا ہی تجہ سے بھی مرشد مراد ل ہوگیا

جنبش ابرو نے رکھ لی آبروے تیغ یار
نیم بسمل رہگیا تھا جو وہ بسمل ہوگیا

شاعرون مین کوئی آتش سا نہوگا حسن دوست
خوبصورت پر پڑی جب آنکھ مائل ہوگیا

قومی دماغ رہے بلبل خوش الحان کا
قفس مین کبھی ہو وہی چہچہا گلستان کا

پھرا ہی ہمسے رخ اُس بادشاہ خوبانکا
کچھ اعتماد نہین ہی مزاج سلطان کا

اُن ابروؤن سے اشارہ ہی ہی مژگان کا
کمان ہو تو کرے قصد تیر باران کا

ہنسا وہ گل تو یقین ہی چمک گئی بجلی
لبون کے کھلتے ہی پردہ کھلیگا دندانکا

دکھائیگا اگر چہرۂ کتابی آپ
ثواب بخشے گا ہمکو ختم قرآن کا

جگہ ہی دل مین ترے داغ عشق کی خالی
جو سرفراز کرے تو یہ گھر ہی جہان کا

قفس مین نالۂ بلبل سے یصدا ہی بلند
بہشت ہی جو تصور ہی گلستان کا

دکھائی دے مرے یوسف کی شکل آنکھونکو
حجاب ٹوٹے تو دروازہ ٹوٹے زندان کا

نقاب اُلٹکے دکھا یار چہرہ رنگین
کبھی تو کھولدے دروازہ اس گلستان کا

وہ اپنی زلفونمین گرہین ہی کرتی ہین کنگھی
خیال جو کبھی آتا ہی مجھ پریشان کا

۲۲۳

کج رکھ نہ پا کو جا دل سے غافل
پھر اسنے کھایا جو راہ بھولا

زنار ڈالا تسبیح پھینکی
عشق صنم میں اللہ بھولا

کور نے گرایا اسکو نظر سے
جو ذرہ تیری درگاہ بھولا

زلف رسا کو سمجھا جو افعی
چوکا وہ قصہ کوتاہ بھولا

دیکھے سے تیرا روے منور
ہم مہر بھولا ہمسم باہ بھولا

محروم رکھا ساقی نے ہمکو
اپنے گدا کو جسم جاہ بھولا

بتخانہ چھوڑا باز آئے بت سے
وہ شہر بھولا وہ شاہ بھولا

شرط وفا کی کس بیوفا سے
آتش سا عارف آگاہ بھولا

مشتاق اسقدر ہوں خدا کے حضور کا
سجدہ کردن جو بت بھی ملے سنگ طور کا

دکھلا کے جلوہ آنکھوں نے اک شمع نور کا
گل کر دیا چراغ ہمارے شعور کا

موسم ہوا بہار چمن سے سرور کا
آیا زمانہ داغ جنون کے ظہور کا

شب کو خیال رہتا ہی اک شک طور کا
ظلمت میں دل عزا ماشی ہی نور کا

منہ کو چھپائے نہ درے قتل کے لیے
شمشیر بے نیام ہی پردہ حضور کا

کرتا ہی نغمہ صورت داود عندلیب
عالم ہوا ہی دفتر گل پر زبور کا

گردن ہی اپنی پھانسی کے قابل نہیں ہنوز
کیا شکوہ آنکی زلف بلا کے قصور کا

کس کس کو خاک میں نہیں ملوایا آپ نے
کشتہ ہی کون کون تمہارے غرور کا

اک سال میں دس دن بھی جسے غم نہیں ہوتا
وہ شہر ہے جس میں کہ محرم نہیں ہوتا

سنبل میں تری زلف کا عالم نہیں ہوتا
یہ پیچ نہیں ہوتے ہیں یہ خم نہیں ہوتا

کعبہ نہ بنا رخ یار کا عالم نہیں ہوتا
محراب میں اُن ابروؤں کا خم نہیں ہوتا

اک جام میں کھنچتا ہے طلسمات جہان کا
ہستی میں کسے مرتبہ جم نہیں ہوتا

نشتر کی طرح چھیڑتی رہتی ہیں وہ مژگان
کس چاہنے والے کا لہو کم نہیں ہوتا

تلوار کی موت اُسکے نصیبوں میں نہیں ہے
ابرو کے اشارے سے جو بیدم نہیں ہوتا

بے عشق سے زنہار نہ کر تذکرۂ حسن
کہتے نہیں راز اُس سے جو محرم نہیں ہوتا

اک رشک مسیحا کے تصور میں ہے یہ حال
آنکھوں میں ہے جان اور قضا دم نہیں ہوتا

فرقت میں تری کونسی شب کو نہیں روتا
اب سینہ زنی سے مرے ماتم نہیں ہوتا

پیدا کرے گو سو فرکی وہ جسم گدازی
زخم دل احباب کا مرہم نہیں ہوتا

آتی ہے یہی معرکۂ عشق سے آواز
یاں سر گشتہ نہو جو وہ مسلم نہیں ہوتا

کم موت کے آنے سے نہیں یار کا جانا
قالب میں جو ڈھونڈھو تو کہیں دم نہیں ہوتا

اُس زلف کی بو سونگھی ہے جس نے وہی جانے
افعی سیہ رنگ میں یہ سم نہیں ہوتا

مقبول ہے جو ذرہ کہ درگاہ کو تیرے
وہ ملتفت نیر اعظم نہیں ہوتا

شیشے میں جو ہے روشنی بادۂ گلگون
فانوس میں یہ شمع کا عالم نہیں ہوتا

ہے بیٹھ کے لٹتی دولت بیدار شب و روز
معشوقوں میں ایسا کوئی عالم نہیں ہوتا

زنجیر کا اُس زلف کے سودا نہو کیونکر
یہ سلسلہ درہم و برہم نہیں ہوتا

کھینچ لاتا تھا ہمارا جذبۂ دل یار کو
نالہ و افغان سے جو تھا بے اثر کوئی نہ تھا

گو تھے حلقہ میں اُن نقشوں کے تھے اک نہ دل
خانۂ زنجیر سا آباد گھر کوئی نہ تھا

تیغ کے جوہر دکھاتی تھی وہ ابرو چین نون
آشنا گردن سے اپنی سر کوئی نہ تھا

دیدہ و دل تھے منور تیرے نور حسن سے
جلوہ فرما ہو نہ تو جسمین وہ گھر کوئی نہ تھا

رکھتی تھی زلف رسائے یار ہر اک سو دراز
کون سے قصہ کو کہتا مختصر کوئی نہ تھا

عہد پیری مین جوانی تھی نہ اُسکے واسطے
محفل شب مین سے ہنگام سحر کوئی نہ تھا

بلبل تصویر تھا باغ جہان مین تیری طرح
باوجود بال و پر بے بال و پر کوئی نہ تھا

معرکہ مین عشق کے سر ہاتھ پر رکھے ہوئے
واپسین دم تک تو مجھ سے بیشتر کوئی نہ تھا

یار آنکلا تو تھا صورت دکھا مین گئے
چھٹ پٹے کا وقت تھا شمس و قمر کوئی نہ تھا

عشق کسکو حسن دلکش سے نہ تھا ایجان جان
فکر سے غافل ترے جن و بشر کوئی نہ تھا

چاشنی دونو نکی چکھی ہے جو حق حق پوچھیے
اُن لب شیرین سے شیرین نیشکر کوئی نہ تھا

لیچلے ہستی سے داغ عشق آتش شکر ہے
منزل ملک عدم کا ہمسفر کوئی نہ تھا

دیوانہ ہے دل یار تری جلوہ گری کا
مشتاق نہایت ہی پری شیشہ ہی پری کا

انداز کہان یہ روش حور و پری کا
دم بند ہے ٹھوکر سے تری کبک دری کا

ہنگامہ گل ولالہ کی ہے جیب دری کا
دیوانہ ہوا چاہیے شیشہ کی پری کا

ساقی کی نگاہون نے مرے ہوش اڑائے
آنکھون سے دیا جام مے بے خبری کا

جاکر قفس مین عاشق صیاد ہوگیا
بلبل کا حال قابل فریاد ہوگیا

تو روشنی عالم ایجاد ہوگیا
ویرانہ تیرے جلوے سے آباد ہوگیا

سختی ہجر یار سے دل مین ہوا جو درد
موم ہماری آہ سے فولاد ہوگیا

حافظ رخ کتابی محبوب کے ہین ہم
یا احسن القصص ہمین یاد ہوگیا

اللہ کے سوا نہ کسی نے کبھی سنا
نالہ مرا غریب کی فریاد ہوگیا

پھر آئے رنگ فتہ جو رخ پر عجب نہین
اکثر ہی چہرہ فنسری ضباد ہوگیا

وہ شب ہی کونسی کہ نہین لطف نوشہی
فکر سخن عروس مین داماد ہوگیا

زلفون کو رکھ کے مائے سودا ہوا وہ شوخ
دو ہرنگا کے یار پری زاد ہوگیا

ساقی ماہرو نے پلائی شراب عشق
تفریح روح کو ہوئی دل شاد ہوگیا

دکھلایا آ بہو نے چمن مین جو آئینہ
گلچین باغ حسن وہ صیاد ہوگیا

سایہ کی طرح سے مرے پھرتا ہے ساتھ ساتھ
عشق اس پری جمال کا ہمزاد ہوگیا

کم حکم شرع سے نہین سمائی حسن بھی
بیجرم منصور وہ جلاد ہوگیا

کپڑے رنگے جو خون احبا سے یار نے
مریخ چرخ کشتہ بیداد ہوگیا

سرمہ سے چشم یار بنی مفسدون کی جڑ
لب رنگ پان سے ظلم کی بنیاد ہوگیا

رنگوایا بلبلون کے جو ہم نے بہار مین
گلزار رشک خانۂ صیاد ہوگیا

خورشید سے زیادہ ہوئی اسمین روشنی
جو ذرہ تیری راہ مین برباد ہوگیا

اے سوز عشق نرم دل سخت یار کر
اکسیر ہی جو کشتہ یہ فولاد ہوگیا

۲۱۸

نکلتا ہے جو وہ خونخوار اوچی سنکر
ہر اک طرف سے ہون آواز الامان سنتا

کچھ احتیاج نہین مجکو حرز بازو کی
اجل کو اپنے ہون اپنا نگاہبان سنتا

مری فغان سے ہے گیسوے یار بل کھاتا
ملال ہوتا ہے کافر ہے جب فغان سنتا

بہار آئینہ دکھلا رہی ہے حیران ہے
ہزار کیسے نہین ایک باغبان سنتا

کیا ہے زرد یہ سودا کے خال مشکین نے
وہ رنگ ہے کہ جو تھا رنگ زعفران سنتا

چمن کو کوچۂ قاتل مگر ہے سمجھا تو
شہید مجکو ہون ای نخل ارغوان سنتا

یہ شوق بوسہ ہے منھ اسکا چوم لیتا ہون
زبان سے جسکے ترے رخ مین تیغ و بان سنتا

مجھے وہ روشنی خانہ یاد آتا ہے
کسی کے گھر مین جو ہون دوست میہمان سنتا

جواب اُنکے نہ کیونکر مین اُسکے بدلے دون
کڑی مرے لیے ہے گوش بے زبان سنتا

رسائی دیر مین ہوتی جو برہمن کیطرح
بتون کو چھیڑ کے وہ چار گالیان سنتا

ان ابروؤنکو مین شاعر بھی کہ رہی کچھ کچھ
کسی سے تیغ کسی سے ہون مین کمان سنتا

کہون مین بال جو اسکو تو بال شیشہ کا
کمر کو ہون تن نازک کے درمیان سنتا

فراق یار کو اے صبر دیر تو سہتا تھا
پچھاڑتا ہے یہ جسکو ہو پہلوان سنتا

قضا کے تیر کو دیکر نشانہ بنتا مین
کوئی جو ابرو خمدار سی کمان سنتا

قصور مجھ سے ہوا ہے جو کچھ معاف کرو
خفا مزاج تمھارا ہون مہربان سنتا

جفا و جور و ستم مین مقابلہ کرتا
وہ ترک اگر فلک پیر کو جوان سنتا

نہ چل رہی ہے ہوا باغ دہر مین کیسی
نہ گل سا رخ نہ تو غنچہ سا ہون دہان سنتا

کرتے ہین عبث یار ملامت مجھے آتش
مجبور ہے یہ خاک کا پتلا شدنی سے

دم شمشیر کی موج نفس مین روانی ہے
گلے تک حسرت جلاد مین ادبے کا پانی ہے

چمن مین جا کے کن آنکھوں سے دیکھوں داغ لالہ کا
یہ میرا داغ دل بیداغ لالہ کی نشانی ہے

دل نازک نہین تاب جمال یار لائیگا
مجھے پردے مین عزرائیل کو صورت دکھانی ہے

نسیم صبح سے مرجھا یا جاتا ہوں وہ غنچہ ہون
وہ گل ہون مین مجھے شبنم بلائے آسمانی ہے

عبث کرتا ہے واعظ میرے آگے ذکر حورونکا
سنی مین نے بہت تریا چرتر کی کہانی ہے

خرابی سے ارادہ ہے مکان تعمیر کرنے کا
گرا کر قصر تن کو گور کی منزل اٹھانی ہے

شب فرقت نہین یہ واسطے شبنم ٹپکانے کے
سیہ بختی نے کملی میرے سر پر لاکے تانی ہے

الٰہی طول عمر خضر دے باد بہاری کو
مزار بیکسان پر پھولونکی چادر چڑھانی ہے

نہین یہ بے جہت بات جوانی مین تمامی کو
تجھے ابر سیہ سے آگے پری بجلی گرانی ہے

ارادہ عرش اعظم کا ہے آہ صبحگاہی کو
در فریاد رس پر چلکے اب دھونی لگانی ہے

کوئی ویرانہ آتش کوئی آبادی نہین باقی
تلاش گوہر مقصود مین کیا خاک چھانی ہے

شیشہ پر سنگ ملامت جو گران جان ہوکے
گزر رستم کو یقین جو کہ وہ انسان ہوکے

عرصۂ روز سیہ مین صحن گلستان رو کے
چار دیوار چمن سارا یہ میدان رو کے

نکہت گل نہیں کیا مجکو گلستان ہو کے
بوے پیراہن یوسف کو نہ زندان رو کے

یا بگل جب فرقۂ آرا دیا یا مثل سرو
ہوگئی بدتر گرفتاری سے آزادی مجھے

روز و شب رہتی ہو مرغان مضامین کی تلاش
فکر سے کرنا پڑا ہو کار صیادی مجھے

کس قدر آدم کو تھی دلبستگی حوا کے ساتھ
حسن عالمگیر سے ہو عشق بنیادی مجھے

یہ عروس فاحشہ آئی نہین دل کو پسند
زال دنیا کی نہین منظور دامادی مجھے

ہو تیغ تغافل سے بچھڑ و نیمجان
سامنے اللہ کے بھیجو نہ فریادی مجھے

حسن قاتل سے ازل سے دلکو عشق پاک ہو
خوبصورت کی پسند آتی ہو جلادی مجھے

دل گذرگاہ حسینان تھا تصور سے کبھی
یاد اس ویرانہ کی آتی ہو آبادی مجھے

مین نے شعرا سے آتش پڑھایا ہو تجھے
تجکو شاگردی ہو زیبا اور استادی مجھے

---

مرغ دل کو ہدف ناوک مژگان کرتے
کسی ابرو کی کمان پر اسے قربان کرتے

دل پر داغ کو مدفون بیابان کرتے
کسی ویرانہ مین اس گنج کو پنہان کرتے

کنج تنہائی مین رہتا ہو نہایت دلتنگ
بیار دیوار گرا کر اسے میدان کرتے

ور کوئی طالب ابنائے زمانہ سے نہین
مجھپر احسان جو کرتے تو یہ احسان کرتے

بیوفائی کا اگر عیب نہوتا تم مین
اک تو سجدہ خدا کو نہ مسلمان کرتے

امت یار کا عالم اسے دکھلاتے ہم
منکر روز قیامت کو پشیمان کرتے

رستے بوعدۂ فردا ہو جو ممکن ہوتا
شام سے صبح کا ہم چاک گریبان کرتے

وج زن رہتے نہ دریا جو مرے اشکونسے
سفر آب نہ ہندو نہ مسلمان کرتے

کافر کو نہ ہو میل کبھی جانب مصحف ‫ زلف سیہ یار پھری رہتی ہی رو سے

ہون نزع کی حالت مین جو مین تلفر یار ‫ رک رک کے مری جان نکلتی ہی گلو سے

عاشق ہون برابر مجھے اندیشہ جان ہے ‫ بل کھائے ہوے سانپ بکھرے ہوے مو سے

از بسکہ سمجھتا ہون اُسے دشمن جان مین ‫ ہوتا ہی مجھے مرتبۂ عشق عدو سے

کشتہ ہون مین بزاری جلاد کا آتش ‫ تلوار نہین رنگ بگڑتی ہی لہو سے

یہ وصیت مری ساقی نہ فراموش کرے ‫ کاسۂ سر کو خم بادہ کا سرپوش کرے

کشتۂ عالم عریانی خوبان ہون فلک ‫ ہی سزاوار جو مجکو نہ کفن پوش کرے

گردش چشم بتان سے نہو کیونکر دل غش ‫ تنگ مسافر کو یقین ہی جو کہ بیہوش کرے

صورت قطرۂ شبنم ہون عزیز ہر دل ‫ کھینچے خورشید تو گل مجکو دُر گوش کرے

عاشقون سے ہی اشارہ یہی اُن مژگان کا ‫ نشتر دن سے ہین بھرے کچ لہو جوش کرے

ہو کبھی تو سبب خیر عدو اپنا بھی ‫ نشۂ حسن الٰہی اُسے مدہوش کرے

اُس گذرگاہ مین لازم ہی گنہ سے پرہیز ‫ راہ رو چاہیے اپنا نہ گران دوش کرے

داغ دل ہو وین چراغون کی طرح سے معدوم ‫ جلوہ فرمائی جو وہ صبح بناگوش کرے

اس تماشے کی ہین مشتاق ہماری آنکھین ‫ کبک ٹیڑھا چلے سیدھا تری پاپوش کرے

دشمن جان بھی تغافل کا نہو مے کشتہ ‫ خاطر دوست کسی کو نہ فراموش کرے

آزردہ ہی آتش کی خدا ای زاہد ‫ تجکو غم نوش کرے مجکو قدح نوش کرے

اک نظر لللہ ہمکو صورت زیبا دکہا — تشنہ دیدار جاتے ہین تمہارے شہر سے

دشت گردی کی نہین دیوانہ کو کچہہ احتیاج — جامہ سے باہر جو ہی باہر ہی سارے شہر سے

جوش سی لگتی ہی دل جنگل سے ہوتا ہی اوچاٹ — سنگ اطفلان کرتے ہین مجکو اشارے شہر سے

جوش وحشت سے نہین ہوتا ہین صحرا تک شور — جانے والے گور کے پہونچے کنارے شہر سے

موسم گل آ ای بنت سیر دیوانون کی ہو — میوۂ صحرائی پہ ہین منتظر بیسارے شہر سے

اتنو آزردہ ہی تو لیکن ملے گا ہاتھ پھر — جسکبھڑی آتش نکلجا دیگا پیارے شہر سے

دل کو گھر اُس گل کی اُلفت کا بنایا چاہیے — بوے یوسف سے یہ پیراہن لبسایا چاہیے

نرگس جادو کو اس گل کی دکہایا چاہیے — سامری کافر کو گوسالہ بنایا چاہیے

روز ادیہ ارخمون کو بنایا چاہیے — خانگی معشوق سے آنکہین لڑایا چاہیے

اسکے کوچے کے تصور مین نقش آیا ہی مجہے — آستان یار کی مٹی سنگہایا چاہیے

وعدۂ دیدار آتا ہی اُلٹتا ہی نقاب — تکنکی باندہتین یہ آنکھون کو سجہایا چاہیے

کوچہ گیسو کے سودے مین فنا ہوتی ہی روح — خانۂ زنجیر مین اے دل در آیا چاہیے

بھولی ہی بلبل خزان کے جور سے لطف بہار — پھر گلستان چند روز اسکو پڑہایا چاہیے

برہمن کہتے ہین تیرا مصحف رو دیکہکر — کفر سے باز آئیے ایمان لایا چاہیے

گفتگو اللہ نے موسیٰ سے کی ہی اے صنم — ہمکو بھی آواز پردے سے سنایا چاہیے

ساعد زیبا تو ہین لماس کے ترشے ہوے — اک نظر ساق بلورین بھی دکہایا چاہیے

دشنۂ قصاب ہی تیز ہر موے مژہ
روز مرہ تمکو شغل عید قربان چاہیے

ای جنون دیوانۂ دست حنائی ہون مجھے
پنجۂ مرجان بے چاک گریبان چاہیے

کچھ سوا اسکے علاج وحشت عاشق نہین
موج سی زنجیر پا مرقد سا دامان چاہیے

گل چراغ زندگی کرنیکا ہی دل کو خیال
جامہ زیبون کی قبا سے باد دامان چاہیے

بادشاہ حسن بھی کہتے ہین عاشق بیمار ہے
چین جبین پر آپکی مانند سلطان چاہیے

کہتے ہین بیمار عشق اس نغ نہال حسن سے
سونگھ لینے کے لیے سیب زنخدان چاہیے

دل کو لازم ہی خیال چہرۂ پر نور یار
چودھوین کے چاند سا اس گھر مین مہمان چاہیے

زلف کا اس غیرت لیلی کے سودا ہو جسے
بید مجنون کی طرح سے مو پریشان چاہیے

موسم گل کی ہوا ہے یہ اشارہ کر رہی
اندرون جامہ سے باہر اپنے انسان چاہیے

اس خرابی کو کیا کرتے ہو تم زیر و زبر
آشکارا ہووے آتش گنج پنہان چاہیے

تری ابروے پیوستہ کا عالم مین فسانہ ہے
کسی استاد شاعر کی یہ بیت عاشقانہ ہے

کفن دزدون مین قبر اہل دولت کا نشانہ ہے
تمامی کی ہے چادر بادلے کا شامیانہ ہے

جو دیوانہ ہے صحرا مین وہ بھاگے میرے سایہ سے
سوار شیر ہین مین مجنون ہون افعی تازیانہ ہے

گریبان پھاڑ کر دیوانے نے زنجیر کیون پہنی
کرے کیا عقل دخل اسمین جنون کا کارخانہ ہے

کبھی کچھ ہے تلون سے کبھی کچھ ہے تلون سے
مزاج یار بھی نیرنگ سازی مین یگانہ ہے

کہا مجنون نے دنیا سے گذرتا ہے لیلی کا
کوئی آگے روانہ ہے کوئی پیچھے روانہ ہے

اشتیاق وصلت مین جان لب تک آ گئی ہی | عشق نے ستایا ہی حسن کی دہائی ہی
دیر سے نہین واقف بے خبر ہین کعبے | قصر یار کے در پر شوق جبہہ سائی ہی
عرش سے بھی عالی ہی بام یار کا پایہ | آہ کی کمندون کو عذر نارسائی ہی
مر بھی دیکھیے شاید گور پر وہ شوخ آئے | یہ بھی آخری اپنی قسمت آزمائی ہی
عشق ہی مرے دل کو حسن کے نظارہ کا | آنکھ کے پیالے سے حسرت گدائی ہی
پھر رہا ہی آنکھون مین جوبن پردہ سوز اُسکا | بے نقاب یوسف سے ہمسے آشنائی ہی
جسقدر بڑھین انکو چند روز بڑھنے دو | دیکھیے تو زلفون کی کسقدر رسائی ہی
زندگی ہی وابستہ اس مسیح کے دم سے | مژدۂ فنا ہمکو یار سے جدائی ہی
سامنے سے تیرے رنگ مدعی اُڑتا | ماہتاب کے منھ پر چھوٹتی ہوائی ہی
اور کچھ نہین رکھتے اُس پری کے دیوانے | سر برہنگی ہی یان برہنہ پائی ہی
مرغ روح قیدی ہی جسم کے تعلق سے | صورت قفس چھوڑا جب سے رہائی ہی
جان زار باقی ہی لطف یار سے تسکین | دل شکستہ عاشق کے حق مین مومیائی ہی
دل فریب عالم حسن ای صنم تیرا | دم تری محبت مین بھر رہی خدائی ہی
رو سیاہ زاہد کی سجدہ ریائی ہی | اسکے ماتھے کا کٹھا داغ پارسائی ہی

بھاگتے ہین وہ صنم سے اُٹھتے ہم لپٹتے ہین آتش
وہان وہی کدورت ہی یان وہی صفائی ہی

دیوانہ اک پری کی ہی رکھتی ہوا مجھے | زندان تنگ تر ہی یہ وحشت سرا مجھے

چھپے کنج قفس میں بھی وہی باغ کے ہیں
سر بلبل میں ہوا تھی وہ جو گلزار میں تھی

تیغ ابرو سے مجھے قتل کیا قاتل نے
وہ سزا دی جو محبت کے گنہگار کی تھی

مصلحت تھی وہی جو کچھ کہ کیا حسن سے ساک
دل جو تھا یار کا تھا جان جو تھی یار کی تھی

راہ صحرا میں جنون کیوں نہ رکھے سرگشتہ
جستجو آبلہ پاؤں کو ترے خار کی تھی

شب جو تھی مثل نظر صادر تے باب حبیب
روشنی گھر میں ترے چاند سے رخسار کی تھی

طرہ سمجھا کیے مضمون کو اسکے شاعر
جست اسطرح کی بندش تری دستار کی تھی

جو محبت کی نظر سے تجھے خریدار ہی یار
پھونک دیتی انھیں گرمی بازار کی تھی

طور پہ بھیجو آتش کو عزیزو تم دفن
آرزو اسکو بہت جلوہ دیدار کی تھی

ہر دم تف درون سے ہم آفت طلب ہے
ہے دشمن حباب جگر میں جو تب ہے

جا کی ہے تو نے منزل دل میں تو ای صنم
آنکھونکا بھی حجاب یہ ہمسے نہ اب ہے

دامان دوست کی ہے سکندر کو آرزو
باہر کفن سے ہاتھ نہیں بے سبب ہے

اللہ رے بے نیازی محبوب آخرین
دل سے قریب ہو کے کوئی دور جب رہے

معدوم جوش گریہ سے کیا ہو غبار دل
کچھ گرد تو نہیں جو یہ باران سے دب رہے

مانع تھا عرض حال کا از بسکہ رعب حسن
منھ دیکھتے ہی یار کا محفل میں سب رہے

روپوشی حبیب کا کشتہ ہوں چاہیے
مردہ بھی بے چراغ مرا شب کی شب رہے

عزلت گزین کو عیب لگاتی ہے سرکشی
دندان وہ بد نما ہے جو زیر لب رہے

| | |
|---|---|
| شان وشکوہ نے ہمین برباد کردیا | مثل حباب اُڑ گئے خیمہ نکال کے |
| رنج خمار اُٹھانے کی طاقت نہین مجھے | پیتا ہون مین شراب مین بھی لون ڈالکے |
| بے عشق لوگ کہتے ہین ماہ چہاردہ | شکرے مقر ہوئے ہین تمھارے کمال کے |
| اُس ترک کی نگہ جو کرے ناوک افگنی | تودے لگائے خاک شہیدان کلال کے |
| سرمہ مین ہوا ہی تجلی سے طور کے | ہم بھی ہین سوختہ تری برق جمال کے |
| شام شب فراق سے پہلے موئے جو لوگ | آئی ہوئی بلا گئے سر پر سے ٹال کے |
| اس [illegible] کا واہ رے جسم گداز و صاف | اللہ نے بنایا ہی سانچے مین ڈھال کے |
| الجھی ہی زلف خال سے کافر کی دیر تک | عقدے کھلے یہ فکر سے اُس زلف جال کے |
| آنکھون مین اپنی رکھتے ہین اہل نظر نگین | سرمہ ہوئے ہین پیسے ہوئے تیری چال کے |
| اخوان دہر سے عجب اسکا نجانیے | یوسف کی فکر مین جو پھرے گرد جال کے |
| معنی کے شوق مین جو ہوا دل کو میل فکر | تصویر شعر بنگئے پتلے خیال کے |
| سودا ای جانکر تری چشم سیاہ کا | ڈھیلے لگاتے ہین مجھے دیدے غزال کے |
| خنک ہوا تیرے ہاتھ کا ہوتے جو ای صنم | پنجہ مین آفتاب کے ناخن ہلال کے |

آئینہ سے کلام کو کیونکر کیا ہی صاف
حیران کار ہم بھی ہین آتش کے حال کے

| | |
|---|---|
| رخصت یار کا جسوقت خیال آتا ہی | عمر رفتہ کو مجھے یاد دلا جاتا ہی |
| آتش گل سے کیا ہی مری طینت کو خمیر | دامن باد بہاری مجھے بھڑکاتا ہی |

بدر بالعل لب یار کے اور مستی ۔ ۔ ۔ سرمہ آسیب پری سایۂ مژگان کے تلے
لا کھ نعمت کے برابر ہی کلام شیرین ۔ ۔ ۔ ذائقہ بس ہی زبان کا مرے دندان کے تلے

بخت بدلے مجھے ہر چند مٹایا آتش
رہگیا نام مرا گنبد گردان کے تلے

ابکی زندہ ہم اگر یار کے در تک پہونچے ۔ ۔ ۔ مردہ بھی اُٹھکے یقین ہی کہ نہ گھر تک پہونچے
شعلۂ حسن نے کی ہی یہ حرارت پیدا ۔ ۔ ۔ آگ لگ اُٹھے جو پردہ کبھی در تک پہونچے
حسرت بوسہ سے پانی بھرے منھ مین بھر آئے ۔ ۔ ۔ دہن مور اگر تنگ شکر تک پہونچے
دم آخر ہی وہ کاش آئے گلا کچھ نہین پھر ۔ ۔ ۔ دوست رخصت کو جو ہنگام سفر تک پہونچے
منت سفلہ اُٹھانی نہ کبھی عالیجاہ ۔ ۔ ۔ اڑ کے کا نور کہان داغ قمر تک پہونچے
گرم جو تنی نکرا ہی یار کسی سے یہ نہ ہو ۔ ۔ ۔ آگ لگ کر مرے گھر غیر کے گھر تک پہونچے
موت ہی آئے جو آنسو نہین تھمتے یارب ۔ ۔ ۔ دامن خاک ہی اس دیدۂ تر تک پہونچے
صورت آئینہ حیرت سے ہی دم مین بیخود ۔ ۔ ۔ سامنے سے ترے پھر کر ہی جو گھر تک پہونچے
دل نہ غمخوار سے ہوتی ہی کدورت کوئی دم ۔ ۔ ۔ رنگ شمشیر نہ نکلے جو جگر تک پہونچے
آئینہ اپنے دیکھا ہی تو توڑین اسکو ۔ ۔ ۔ تجھے منھ پھیر کے ثابت نہ ہی گھر تک پہونچے
جان بجنے کی خوشی ایسی ہو نوبت کہون ۔ ۔ ۔ نوبت شام جدائی جو سحر تک پہونچے
رگ گل کہتے ہین شاعر کبھی تار سنبل ۔ ۔ ۔ دست فکر انکے نہین تیری کمر تک پہونچے
خدمت یار مین ہو اپنی رسائی یارب ۔ ۔ ۔ مہر تک ذرہ چکور اڑکے قمر تک پہونچے

کعبہ سے دیر دیر سے کعبہ کو جا چکے / کیا کیا نہ اس دوراہے میں ہم پھیر کھا چکے

گستاخ ہاتھ طوق کمر یار کے ہوئے / حد ادب سے پاؤں کو آگے بڑھا چکے

کنعان سے شہر مصر میں یوسف کو لیگئے / بازار میں بھی حسن کو آخر دکھا چکے

سمجھے تڑپ تڑپ کے بھی جلاد تنگ ہم / طاقت سے ہاتھ پاؤں زیادہ ہلا چکے

ہوتی ہے تن میں روح پیام اجل سے شاد / دن وعدہ وصال کے نزدیک آ چکے

پیمانہ میری عمر کا لبریز ہو کہیں / ساقی مجھے بھی اب تو پیالہ پلا چکے

دیوانہ جانتے ہیں ترا ہوشیار انھیں / جامہ کو جسم کے بھی جو پرزے اڑا چکے

پیو جب ہمدم آئینہ پیش نظر نہیں / سمجھے ہم آپ آنکھوں میں اپنی سما چکے

اس دلربا سے وصل ہوا دیکے جان کو / یوسف کو مول لیجئے قیمت چکا چکے

اٹھا نقاب چہرہ زیبا سے یار سے / دیوار درمیاں جو تھی ہم اسکو ڈھا چکے

زیر زمین بھی تڑپینگے اے آسمان حسن / بیتاب تیرے گور میں بھی تاب لا چکے

آرائش جمال بلا کا نزول ہے / اندھیر کر دیا جو وہ مسی لگا چکے

دو ابرو اور دو لب جان بخش یار کے / زندوں کو قتل کر چکے مردے جلا چکے

مجبور کر دیا ہے محبت نے یار کی / باہر ہم اختیار سے ہیں اپنے جا چکے

صدموں نے عشق حسن کے دم کر دیا فنا / آتش سزا گناہ محبت کی پا چکے

زلزلہ گاڑ کے چشمہ خون جاری ہے / گور پر بھی مرے مرنے کا قدم بھاری ہے

ای فلک رہنے دے عریاں ہی بس از مرگ بھی تو
سو نپتا کیا ہی کفن وزد کا اسباب مجھے

نہین رکھتے ہین امیری کی ہوس مرد فقیر
شیر کی کھال ہی ہی قاقم وسنجاب مجھے

جوش سے اشکون سے بھر جائیگا سر پانی
کھینچ لیجائیگا دریا مین یہ سیلاب مجھے

دیر کعبہ مین آن آنکھون سے نہین حلقہ در
کوئی ابرو سی دکھاتا نہین محراب مجھے

فرقت یار مین کرتی ہی قیامت برپا
روز محشر سے نہین کم شب مہتاب مجھے

مرض عشق سے بچ جاؤن جو تم دلوادو
صدقہ اپنے لب جان بخش کا عناب مجھے

چین لینے نہ دیا درد جدائی نے کبھی
کب مین سویا کہ جگا یا نہین بدخواب مجھے

نہین بھولا ہی جنون مین وہ حواس اڑجانا
یاد ہی بزم کی صحبت احباب مجھے

نام کو میرے بھی احباب مین اپنے لکھے
ذرہ سمجھا رہے وہ مہر جہانتاب مجھے

دل غنی چاہیے گو ہون مین فقیر ای آتش
شیر کی کھال ہی ہی قاقم وسنجاب مجھے

برق بے پردہ اگر چہرۂ نورانی ہے
پردہ پوشی تری تلوار کی عریانی ہی

ایک عالم ہی صنم بس کہ ترا فریادی
عرصۂ حشر جلو خانۂ سلطانی ہی

دل کے خون ہونے سے ای جان نہ آشنا گھبرا
ایک دن تو بھی غم یار کی مہمانی ہی

یار جلادی مین یکتاے زمانہ ہی اگر
واجب القتل نہین کوئی مرا ثانی ہی

غال پر اپنے کسی وقت تو کر چشم کو تر
ہی بھرا ند ھا وہ کنوان جسمین نہین پانی ہی

صورت غنچۂ گل ہی دل بستہ میرا
مجکو دا شد کی طلب فکر پریشانی ہی

نالۂ بلبل کو سنکر آہ نہین کرتا کبھی
گوش گل کے واسطے آتش زبان درکار ہی

| | |
|---|---|
| شب برات جو زلف سیاہ یار ہوئی | جبین سے صبح مہ عید آشکار ہوئی |
| یہ سرخ نشہ مین چشم سیاہ یار ہوئی | زیادہ تر شفق شام سے بہار ہوئی |
| تپ درون نے نہ رکھا نشان تک باقی | ہمین حرارت قلب آتش چنار ہوئی |
| گذر ہوا جو کبھی مرقد غریبان پر | گھٹائین پھوٹ بہین برق بیقرار ہوئی |
| شب فراق کی ظلمت ہوائی گور مین پیام | سفیدہ صبح کا تاریکی فرار ہوئی |
| پیادہ پا جو چمن مین بہار کو دیکھا | ہوا کے گھوڑے کے اوپر خزان سوار ہوئی |
| بڑی خرابی و جانکاہی سے اسے کاٹا | شب فراق مجھے فیل کا شکار ہوئی |
| زمین کو زلزلہ آئیگا چرخ کو چکر | ہماری روح لحد مین جو بیقرار ہوئی |
| شب فراق کے صدمونسے جان بچ جاتی | عنان مرگ نہ انسان کے اختیار ہوئی |
| وہ کوہ ہون مین پر کاہ ہی گران جسکو | وہ کاہ ہون کہ کوہ پر جو بار ہوئی |
| بھری ہی دل مین زبس نرد شہادت کی | تڑپ گیا مین جو تلوار آبدار ہوئی |
| یہ کیا تیشہ سے فرہاد نے اسے کاٹا | بلند و پست بہت راہ کوہسار ہوئی |
| وفا سرشت ہون شیوہ ہی دوستی میرا | نہ کی وہ بات جو دشمن کو ناگوار ہوئی |

سنا ہی قصۂ مجنون و وامق و فرہاد
کسی کو عاشقی آتش نہ سازوار ہوئی

چلی ہی ایسی زمانے مین کچھ ہوا اُلٹی
کہ سیدھی بات سمجھتے مین آشنا اُلٹی

بیانِ حالت دل پیش یار ہو نہ سکا
زبان کبھی نہ دم عرض مدعا اُلٹی

نہ رد ہجر ہی کچھ خوب ہی نہ شام فراق
گلیم بخت سیہ سیدھی ہوئے تا اُلٹی

نگاہِ ناز ہی ترچھی مجھے اُس صنم کی نہین
خلاف عشوہ و انداز ہی ادا اُلٹی

ہمارے خون سے ہو دست پاے قاتل سرخ
نصیب اپنے پھرے قسمت حنا اُلٹی

کسی طرح سے نہ ٹوٹا طلسم حسرت و یاس
در قبول سے ٹکرا کے پھر دعا اُلٹی

خلاف وضع ہی انسان کے واسطے معیوب
بدن کی زیب ہوئے کبھی قبا اُلٹی

شب فراق مین مین نے جو منھ لپیٹا ہی
خیال وصل مین پھر دن میں ردا اُلٹی

گلہ ہی حشر کے دن ہمکو سخت جانی ہی
ہزار بار پھری آنکر قضا اُلٹی

نگاہ یار کی پھرتے ہی ہمسے اے آتش
زمانہ پھر گیا چلنے لگی ہوا اُلٹی

سر شمع سان کٹا ئیے پر دم نہ ماریے
منزل ہزار سخت ہو ہمت نہ ہاریے

مقسوم کا جو ہی سو وہ پہونچیگا آپسے
پھیلا ئیے نہ ہاتھ نہ دامن لیا ئیے

طالب کو اپنے رکھتی ہی دنیا ذلیل و خوار
زر کی طمع سے چھانتے ہین خاک کیا ئیے

برہم نہو مزاج کسی وقت آپ کا
ابتر ہوئی ہین زلفین نہایت سنواریے

ہو جیو رنگ زرد نے دی تہمت طلا
اِک عمر میری خاک کو چھانا کیجے کیا ئیے

نرگس کو صدقے کیجے بیمار چشم کے
زلف سیاہ پر کوئی سنبل کو واریے

خون تیغ زنوں کے دم شمشیر سے ٹپکے
کیا کیا نہ کمان دار ترے تیر سے ٹپکے

وہ حسن جوانی ہے ترا طفل کے مانند
دیکھے سے جسے رال لب پیر سے ٹپکے

دیوان میں ہمارے ہے مرقع کا سا عالم
مضمون ہے زلیخا کی سی تصویر سے ٹپکے

شب باش ہوں پیا تلے جسکے ہیں بلاکش
شبنم سی وہ چھت شامت تقدیر سے ٹپکے

بیرنگی رہی مد نظر گو سحر و شام
رنگ شفق اس سقف زمین گیر سے ٹپکے

کنڈالی ہے سر شمع جو ثابت قدمی سے
آنسو بھی نہ اندیشۂ گلگیر سے ٹپکے

وصف لب شیرین وہ کرے اپنی زبان سے
یون شیرۂ جان جسکی کہ تقریر سے ٹپکے

آہن کو کیا آب تپ عارضوں نے
قطرے ہوے دانے مری زنجیر سے ٹپکے

غصہ سے بھی کر لیجیے بیرنج آنکھوں کو عتاب
خون بھی مژہ عاشق دلگیر سے ٹپکے

پوچھے نہ بھوؤں پر سے جو رومال پسینا
آب ابرو خمدار کی شمشیر سے ٹپکے

جتنے کہ لکھا اسکو نہایت ہی وہ رویا
آنسو مرے حالات کی تحریر سے ٹپکے

کٹوائے جو بشاشی سے سر میری طرح شمع
نادم ہو پسینا رخ گلگیر سے ٹپکے

دیکھے نگہ بد سے جو غلیلے نفسوں کو
کوڑھی کی طرح شومی تقدیر سے ٹپکے

فی ہمسے غریبوں نے نہ پی سیکڑوں بھوکے
اس تابش خورشید کی تاثیر سے ٹپکے

اس مست کے ہو تیر نگہ کا جو نشانہ
ہر چشم کباب دل نخچیر سے ٹپکے

قتل شفق چرخ وہ جھر آئے لب بام
رنگ اثر اس نالۂ شبگیر سے ٹپکے

گر ابر سیہ جھومتا آتا ہی تو برسے
یہ فیل سیہ مستی کی تاثیر سے ٹپکے

رسوا جگر رہے ہوں سوا اسکے عشق میں
پہچانتا ہے خوب وہ رشک قمر مجھے

لب بند ہوگئے لب شیریں کے وصف میں
میرا دہن ہوا گرہ نیشکر مجھے

کس مست کا خیال ہوں میں یارسا
عینک کی طرح رکھتے ہیں پیش نظر مجھے

پیری میں جب سکی جو نہ روٹی تو آئی یاد
دانتوں سے کھولنی گرہ نیشکر مجھے

برسوں سے میں خراب ہوں دل کی تلاش میں
رکھتا ہے شوق کعبہ میان سفر مجھے

سودے میں تیغ ابرو خمدار یار کے
گردن وبال ہوگئی ہے بوجھ سر مجھے

دونوں جہان کے کام کا رکھا نہ عشق نے
دنیا و آخرت سے کیا بیخبر مجھے

واماندگی سے میری نہ نالاں ہوا جرس
منزل میں سب سے دیکھیو تو بیشتر مجھے

معشوق بھلے غرور سزاوار تھا کہیں
شکوہ نہیں ہے تمنے نہ پوچھا اگر مجھے

حلقے ہی سے زلف یار کے تکرار ہو نہیں
پھانسی ندیں کہیں یہی رہتا ہے ڈر مجھے

ملتا نہیں ہے دل سے کبھی میرے مزاج
صحبت کا تیرے یار ہوا ہے اثر مجھے

طالب نہیں ہے دولت دنیا کا دل مرا
اس سیم تن کا وصل ہے تحصیل زر مجھے

جب دیکھتا ہے یار تو ہے دانت پیستا
ڈوبوں گا میں ڈوبوئیگا اب گھر مجھے

شمشیر خارجی نہیں ہونے کی کارگر
حب علی کی کافی ہے آتش سپر مجھے

چمن کا رنگ تجھ بن اپنی آنکھوں میں مبدل ہے
چراغ لالہ چشم غول ہے گلزار جنگل ہے

شب تاریک مرقد دیکھتے ہی یار کو دیکھے
دم آخر ہمارا عاشقی کا روز اول ہے

نہ تو بلبل نظر آتا ہی چمن میں نہ تو گل
اک طرف برگ خزان پھرتی ہین کسیو کانٹے

کام اک آبلہ کا اسسے نہیں ہوتا ہی
نہیں معلوم ہین کس دل کی دارو کانٹے

بد سرشتوں کو نہ نیکوں کا اثر ہو ہرگز
صحبت گل سے نہوے کبھی خوشبو کانٹے

گرم رفتاری سے ہر آبلہ اک اخگر ہی
پاؤن سے میرے تہی کرتے ہین پہلو کانٹے

زاہد خشک کے ایمان کا یقین ہو کیونکر
نہ مسلمان ہین تا امت نہ ہندو کانٹے

باغراشی ہی حری کو ہکنی سے آفرون
پہلے پیدا تو کرین قوت بازو کانٹے

باغ عالم مین جو راحت ہی تو پھر رنج بھی ہی
تا کمر ہین تو یان تا سر زانو کانٹے

ایک دن دعوت جنازہ لیلی ہو گی
اسلیے بچ مین مجنون ہی یہ ہر سو کانٹے

دیکھتے ہی انھین تلوے مرے دکھنے لگتے مین
ای جنون جانتے ہین کیا کوئی جادو کانٹے

خار خار غم الفت کا اثر کیا کہیے
نکلے آخر مرے تن پر عوض مو کانٹے

کیا سمجھ کر انھین غنچۂ خوشبو سے نسبت دیجیے
پھول پر سونگھتے دین کھاتے ہی ہو کانٹے

جو نہ دے رنج کسیکو اسے ہوتا نہیں رنج
پاؤن پر میرے نہین پا سکے قابو کانٹے

یار دا اغیار کو رو پوشی ہی مجھسے آتش
گل ہی یان سامنے آتا ہی نہ بر رو کانٹے

وہم سا اک ہی بت مغرور پیراہن میں ہی
شمع ایمن وہ سراپا نور پیراہن میں ہی

نام کو میرا تن رنجور پیراہن میں ہی
داغ سینہ یان چراغ طور پیراہن میں ہی

ذات باری کو کیا ظلم بتان نے ثابت
عدل کرتے یہ اگر انکی خدائی ہوتی

چھوٹتے بند محبت کے گرفتار اگر
طوق سے گردن قمری کی رہائی ہوتی

عیش ہوتا کچھ اگر غمکدہ دنیا مین
روح قالب مین خوشی سے نہ سمائی ہوتی

گھر گرایا جو مرا سیل حوادث نے تو کیا
چار دیوار عناصر کی گرائی ہوتی

توڑتے آبلہ دیوانہ دستِ رنگین
خار پر تہمت انگشت حنائی ہوتی

غیر گھورے نظر بد سے تجھے حیف ای یار
آنکھ ہمسے جو لڑاتا تو لڑائی ہوتی

آن غدارون کی جو پاتی یہ صباحت آتش
یاسمین باغ مین پھولی نہ سمائی ہوتی

پیرہن تیرے شہیدون کے گلستان ہو گئے
زخم خندان غیرت گلہائے خندان ہو گئے

آرزوے دل رہی ناآشنای گوش یار
حرف مطلب اپنے منھ تک آکے دندان ہو گئے

حسن وہ شی ہی کہ تصویر مین بھی کرتا ہی اثر
چشم عاشق کی طرح آئینے حیران ہو گئے

منزل دل کی خرابی کا الم کیا کیجیے
کیسے کیسے خانہ آباد ویران ہو گئے

سیر نیرنگ جہان دیکھا کیے رندان عشق
شیعہ سنی ہو گئے ہندو مسلمان ہو گئے

عاشقون سے چھٹتے رہنے کی سزا آخر ملی
چشم سے برگشتہ تیرے موے مژگان ہو گئے

کیا نفاق انگیز چلتی ہی زمانہ مین ہوا
سیکڑون مجموعہ صحبت پریشان ہو گئے

آہ بر لب داغ بر دل اسکو عبرت نے کہا
شمع و گل ہم بر سر گور غریبان ہو گئے

موسم گل کر دیا انکی قبائے سرخ نے
چاک تا دامن ہزارون ہی گریبان ہو گئے

| حلقۂ گوش غزالان حلقۂ فتراک ہے | کو نسے صیاد نے صید افگنی کی اختیار |
|---|---|
| | مرد سے بہتر ہو نا مرد یہ سچ ہے پر شکل<br>پہلوانی ہے سو ہے رستم کی آتش خاک پر |

کبھی جو جذب محبت سے کام ہوتا ہے
نقاب اُلٹتا ہے دیدار عام ہوتا ہے

وہ صبح عید جو بالائے بام ہوتا ہے
سر صیام میں روزہ حرام ہوتا ہے

بلائے بزم جہان ہے وہ چشم کی گردش
نگاہ پھرتی ہے دورہ تمام ہوتا ہے

اُٹھاؤں کس لیے احسان یار بر گردن
مرا تو اُسکے تغافل سے کام ہوتا ہے

خدا کی یاد جوانی میں غافلو کر لو
جو کر نہ وقت فضیلت تمام ہوتا ہے

الٰہی کیوں نہیں خواہان کوئی صنم اسکا
یہ دل تو شرط وفا پر غلام ہوتا ہے

کسیکو کیا کوئی گھر اپنے دل میں کرنے دے
نگین سے دیکھ لے پر نقش نام ہوتا ہے

فرشتے سنتے ہیں آواز دور باش کا شور
کبھی ہمارا جو دوران اہتمام ہوتا ہے

زیارت اُنکی جو کرتے ہیں مومنین انکے
زبان حور بہشتی اُن سے کلام ہوتا ہے

ہزار لال ہوئے انگوروں سے داغ جنون
ہنوز پختہ ہے سودائے خام ہوتا ہے

کوئی زمانہ سے جاتا ہے کوئی آتا ہے
کسی کا کوچ کسی کا مقام ہوتا ہے

پھنسا جو زلف میں اُس گل کے مرغ دل نالاں
نتھی خبر یہ کہ سنبل بھی دام ہوتا ہے

ہمارے حلقہ میں کرتا ہے شیشۂ دل خالی
ہمارے دور میں لبریز جام ہوتا ہے

کمند شوق ہو درگاہ عشق کی رہبر
یہ آستانہ بلندی میں بام ہوتا ہے

نگہ گلشن کی حسرت ہی ہمین دامِ قفس سے
کسطرح سرمہ گران آنکھون مین کرلیتا ہی

یاد رکھتا ہی عدم مین کوئی بساترکش سے
ہچکیان شیشہ سے شام و سحر لیتا ہی

روح و قالب کی جدائی ہی جدائی تیری
دم نکلتا ہی جو تو نام سفر لیتا ہی

ہجر مین وصل کا ملتا ہی مزا عاشق کو
شوق کا مرتبہ جب حد سے گذر لیتا ہی

عشرتِ نالہ و فریاد نکھوا ای آتش
آشنا کوئی نہین کون خبر لیتا ہی

اللہ ری روشنی مرے سینہ کے داغ کی
اندھیاری رات مین نہین حاجت چراغ کی

ہستی چندروز نے تو تنگ ہی رکھا
خواب عدم مین دیکھینگے صورت فراغ کی

بے اعتبار نقش و نگار زمانہ ہی
اک سنگ پر رہا نہین ہستی ہی باغ کی

بخت سیہ نے کام کیا بعد مرگ بھی
رنگین مرے لہو سے ہی منقار زاغ کی

ظاہر ہوا مجھے یہ بلندی سرو سے
کرتی ہی کام خاک بھی عالی دماغ کی

سو تار سے بلند کرے باغبان تو کیا
ہمت کے آگے پست ہی دیوار باغ کی

اخگر کی طرح سے جو دہکتے ہین داغ عشق
سینہ مین اپنے رہتی ہی گرمی اوجاغ کی

رخ کیا ملائیگا رخ رنگین یار سے
لالہ کو کیا خبر نہین ہی چار داغ کی

ابر کرم کے فیض نے ایسا کیا ہی سبز
مہندی کی ٹٹی ہوگئی دیوار باغ کی

شاعر ہون بوے سیب زنخدان ہون سونگھتا
اصلاح رہتی ہی مجھے اپنے دماغ کی

گم ہونگے ایسے ڈھونڈھے بھی پائے نجائینگے
کھودیگی فکر ہمکو تمہارے سراغ کی

حالتِ غم کو نہ بھولا چاہیے شادی میں بھی
خندۂ گل دیکھکر یاد اشکِ شبنم کیجیے

عیبِ الفت، وزِ اول سے مری طینت میں ہے
داغِ لالہ کے لیے کیا فکرِ مرہم کیجیے

اپنی راحت کے لیے کسکو گوارا ہے یہ رنج
گھر بنا کر گردنِ محراب کو خم کیجیے

عشق کہتا ہے مجھے رام اُس بتِ وحشی کو کر
حسن کی غیرت اُسے سمجھاتی ہے رم کیجیے

رات صحبت گل سے دیکھو ہمبغل خورشید سے
رشک اگر کیجیے تو رشکِ بختِ شبنم کیجیے

دیدۂ و دل کو دکھایا چاہیے دیدارِ یار
حسن کے عالم سے آئینوں کو محرم کیجیے

شکلِ گل ہنس ہنس کے روزِ وصل کاٹی ہیں بہت
ہجر کی شب صبح رو کر مثلِ شبنم کیجیے

تھی سزا اپنی جو شادی مرگ قسمت نے کیا
ہجر میں کسنے کہا تھا وصل کا غم کیجیے

اپنی نازک کمر پر بوجھ پڑتا ہے بہت
بڑھ چلے ہیں حد سے گیسو کچھ انہیں کم کیجیے

اُٹھ گئیں ہیں سامنے سے کیسی کیسی صورتیں
روئیے کسکے لیے کس کس کا ماتم کیجیے

روز دردم شب کیے دیتا ہے سر مہ پوچھیے
خون ہوتے ہیں بہت شوقِ حنا کم کیجیے

آئینہ کو روبرو آنے نہ دیجیے یار کے
شانہ سے آتش مزاجِ زلف برہم کیجیے

اثر رکھتی ہے گلگون کی کیفیت کا ہستی ہی
اُبھرنے میں حباب بحر کے اک جوشِ مستی ہے

دکھائی دیتے ہیں ہندو ہی دلکو خال ایسے
رخِ محبوب ہے یا نا مسلمانوں کی بستی ہے

پسندِ طبعِ محبوباں دلِ عاشق نہیں ہوتا
عوضِ باراں کے میری کشت پر آتش برستی ہے

وہ دہقان غریب سرزمینِ عشقبازی ہوں
عوض باراں کے میری کشت پر آتش برستی ہے

نہین دیتا وہ دلبر بوسۂ خال — مگر کانے تلون کی ہے گرانی
نہین واقف ہم اُس بت کی کر سے — خدا کے واسطے ہے غیب دانی
رُلاتی ہے مثال ابر بہری — دکھا کر داغ طاؤس جوانی

مرا دیوان ہے اک آتش خزانہ
ہر اک بیت اُسمین ہے گنج نہانی

حمد سہ ہے دوش پر سر و گردن کے بوجھ سے — دیوانہ آشنا نہین دامن کے بوجھ سے
ہوش و خرد ہے باعث تکلیف آدمی — دیوانہ آشنا نہین دامن کے بوجھ سے
راحت طلب کو رنج کشون کی خبر کہان — آگاہ کیا سوار سے توسن کے بوجھ سے
ساز سفر کبھی نہوا بار دوش یان — سمجھا ہین مال و جنس کو رہزن کے بوجھ سے
سختی بخت و عشق بتان دونون قہر ہین — کم بوجھ سنگ کا نہین آہن کے بوجھ سے
رندون کو قید سبحہ و زنار کی نہین — واقف نہین ہین شیخ و برہمن کے بوجھ سے
غماز اپنا ذکر نہ لاوے حضور دوست — گردن جھکے نہ منت دشمن کے بوجھ سے
عاشق ملال خاطر اہل جہان ہون — خم ہو نہ شاخ بلبل و گلشن کے بوجھ سے

آتش پر سا ہے رنج ہین اس زندگی کے ساتھ
مردے کو کیا خبر گل مدفن کے بوجھ سے

رنگ جو جو کچھ کہ چاہین لائین بن مین چلے — پا بوسی کو ترستے تھے وطن مین آبلے
چشم زخم خار سے یارب بچا تو انکین — اک رفیق حال ہین رنج و محن مین آبلے

کہنا ہلے وہ بھولے نہ ای ساقی ازل
لغزش نہ پاے آتش مست الست کہای

برین نہین عاشق ہون جانی | رہے موسے ہی سے یہ لن ترانی
ان ہم ہین اے محبوب جانی | سمجھتے ہین تجھے بلقیس ثانی
سودے ہین اُن زلفون کے مگر | پریشان خواب تھی یہ زندگانی
ون آتا ہی اُنسے قدکشی کو | گرے پڑتے جاتے ہین سرو بوستانی
دیگا کباب نرگسی بھی | جو دیتا ہی شراب ارغوانی
ا ہی عشق نے کس دردسرسے | ہمارا جامہ تن زعفرانی
فر کی طرح رہ خانہ بردوش | نہین جاے اقامت دارفانی
ے کوچہ کے مشتاق نکلے آگے | جہنم ہی بہشت آسمانی
یکش ہون دیا ہی قابلہ نے | جسے کغسل شراب ارغوانی
ن ہی دیدۂ باریک بین کو | کرے عینک طلب یہ ناتوانی
خط ہی یادگار حسن رفتہ | وہ سبزہ ہی گلستان کی نشانی
ی منہ سے قاصد کے نہین بات | مگر لایا ہی پیغام زبانی
شت خاک ہو مقبول درگاہ | صبا کی چاہتا ہون مہربانی
ہین جو منہ رخسارہ صاف | پیا ہی ہمنے آئینہ کا پانی
بدی سو کی ہو کا غور ہرچند | کوئی مٹتا ہی داغ نوجوانی

۱۴۷

بلبل کی طرح عشق جو ہمکو چمن سے ہو
سو جائیے تو خواب مین گلزار دیکھیے

قزاق کی نگہ سے کم اپنی نگہ نہین
کیا لوٹیے جو دولت دیدار دیکھیے

چن چن کے قتل کیجیے انصاف شرط ہی
حاضر ہین بیگناہ و گنہگار دیکھیے

عاشق مسیح بھی تعین کہتے ہین مہربان
حال اُسکا پوچھیے جسے بیمار دیکھیے

مشتاق دل ہی جنبش ابروے یار کا
چلتی ہی کس طرح سے یہ تلوار دیکھیے

دروازے مین چلیے سراے حبیب مین
حسرت سے تا کجا پس دیوار دیکھیے

سودے مین ابرو کے ہون وہ ماہ ڈھونڈھنا
جسمین کہ چاند دیکھ کے تلوار دیکھیے

عالم کی سیر کیجیے آتش ملیگا یار
یوسف جو چاہین آپ تو بازار دیکھیے

کونسے دل مین محبت نہین جانی تیری
جسکو سنتا ہون وہ کہتا ہی کہانی تیری

کچھ دہن ہی نہین ہم شعرا کے نزدیک
مو سے باریک کمر بھی ہی گمانی تیری

جسکے آگے سے گذر ہی وہ کہتا ہی یہی
دیکھی ای روح روان ہمنے روانی تیری

شیشۂ مے سے کوئی میری زبانی کہدے
خوش نہین آتی ہی یہ سینہ دہانی تیری

کیا تری شان ہی قربان ہون ای عفو کریم
آس کہتا ہی ہر اک فاسق خوانی تیری

اس خرابی مین ترے واسطے پھرتی ہین خراب
جستجو ہمکو ہی اے گنج نہانی تیری

عین احسان ہی مرے صفحۂ دل پر مجکو
ایک تصویر اگر کھینچو اے مانی تیری

صبح تک شام سے کرتی ہی زبان کرجال
نیند آتی ہی کسے سنکے کہانی تیری

رہا نہ شبہ ہمین اسکے ملتفت ہونے سے
یہ عقدہ ناف نے کھولا کہ ہار ہو تیری

ہوا جو دست رس اسکا بھی پائے قاتل تک
حنا بھولا ئیگا شوخی مرا لہو تیری

شب فراق مین ہی روز ہجر تا دم صبح
چراغ ہاتھ مین ہی اور جستجو تیری

جو ابر گریہ زنان ہی تو برق خندہ زنان
کسی مین خو ہی ہماری کسی مین خو تیری

یہ چاک جیب کے حق مین دعائے مجنون ہی
نہو وہ دن کہ درستی کرے رفو تیری

کسی طرف سے تو نکلے گا آخر ای شہ حسن
فقیر دیکھتے ہین راہ کو بکو تیری

چمن مین صبح کو جا کر نہ منہ دکھاتا تھا
برنگ آئینہ حیران آبجو تیری

زمانہ مین کوئی تجسا نہین ہی سیف زبان
رہے گی معرکہ مین آتش آبرو تیری

کوچۂ دلبر مین مین بلبل چمن مین مست ہی
ہر کوئی یان اپنے اپنے پیرہن مین مست ہی

نشۂ دولت سے منعم پیرہن مین مست ہی
مرد مفلس حالت رنج و محن مین مست ہی

دور گردون ہی خداوندا کہ یہ دور شراب
دیکھتا ہون جسکو مین اس انجمن مین مست ہی

آجتک دیکھا نہین ان آنکھون نے روی خمار
کون مجبا گنبد چرخ کہن مین مست ہی

گردش چشم غزالان گردش ساغر ہی یہان
خوش رہین اہل وطن دیوانہ بن مین مست ہی

ہی جو حیران صفائے رخ حلب مین آئینہ
بوے زلف یار سے آہوے ختن مین مست ہی

غافل و ہوشیار ہین اس چشم مشکون کے خراب
زندہ زیر پیرہن مردہ کفن مین مست ہی

ایک ساغر دو جہان کے غم کو کرتا ہی غلط
ای خوشا طالع جو شیخ و برہمن مین مست ہی

...شمع رو نے مرے اُلٹا سر مجلس جو نقاب
ایک پر ایک ہوا ساکن محفل بھاری

...ناتوانی سے کہاں ہر ز دری کی طاقت
گھر سے دروازہ تلک ہی مجھے منزل بھاری

...بار خاطر ہونہ عالم کا سبک باتوں سے
زندگانی میں نہو مردہ سے غافل بھاری

...مجھے ہر بات میں قرآن وہ اُٹھواتا ہی
گردن یار میں شاید ہی حمائل بھاری

...چہرہ غیر گیا چاندنی شب میں وہ گل
ہوگیا مجلو ستارہ مہ کامل بھاری

آتش اسنے نہیں نظارہ کا لیکا چھلتا
میری آنکھوں کو ہی شاید کہ مرا دل بھاری

...واقعہ دل کا جو موزوں ہی تو مضمون غم ہی
صفحہ ہر اک مرے دیوانکا صف ماتم ہی

...غاری سے جھکا ہی سر شوریدہ مرا
وائے بر حال ندامت سے جو گردن خم ہی

...دل میں آتا ہی کہ اب اپنے گلے کو کاٹوں
نیم جان چھوڑکے قاتل کو ندامت کم ہی

...دل کہیں جان کہیں چشم کہیں گوش کہیں
اپنے مجموعہ کا ہر ایک ورق برہم ہی

...کسنے دیکھا ہی محبت کی نظر سے آنکھو
صف مژگان ہیں تلے زلف سیہ بہم ہی

...دل کو آنکھوں نے کیا کشتہ رخسار ملیح
نہ سمجھتے تھے ہم اسکو کہ نمک بھی سم ہی

...کیا کہوں میں کمر یار ہی کیسی نازک
عالم الغیب سوا کوئی نہیں محرم ہی

...زندگانی سے جو تنگ آکے ہی دل گھبراتا
پوچھنے جاتا ہوں مردوں سے کہ کیا عالم ہی

...کھینچ لاتا ہی جو جل جاتی ہی جذب دل کی
منتظر یار کا ہوں آنکھوں میں جتک دم ہی

...زلف و رخ کو ہیں حیا سے وہ چھپائے رکھتے
شانہ و آئینہ ناواقف و نامحرم ہی

ہمنفاے قالب زرنگین ہین بحر وبر وزون
جبین ساؤنے ای بت ترے کوچہ کو بھرا رکھے
بھلایا اسم اعظم کو فسون حسن گوئی نے
پناہ ای پرفریبو گھر سے اللہ کے مانگو
ہزارون کشتی تن پارا وتری لغات سے اسکے
تن مجرور کا میرے پرے اسیر ہوئے جوان
رہی ہین بند اک کان ہلات کے تصویر مین
شب آدینہ بھی آتا نہین گور غریبان پر

ملا رتبہ سکندر کا مجھے آئینہ سازی سے
نہ کھلا سنے خدا اس کعبہ کو خالی نمازی سے
فرشتونکی حقیقت کھلگئی عشق مجازی سے
سزا دیتا ہی حاکم آدمی کو قالب سازی سے
رہے دریا ی خون جاری تری تیغ حجازی سے
یقین ہی موم شرما جاے آہن کی گدازی سے
مزا دیتا ہی آنکھون سے تری لقارہ بازی سے
ہنوز آگہ نہین وہ تمیمۂ مشکین نوازی سے

کمیت خامہ خوش رفتار ہی کس مرتبہ آتش
قدم مین نرد سے آگے رہا سرپٹ مین تازی سے

گیسوئے مشکین رخ محبوب تک آنے لگے
دور کردایا پسینے نے نقاب گلعذار
چال لیلی کی کنار جو جو وہ خوش قد چلا
لیلی کے دل کو چار بوسون پر دیا اک بانکے
رنگ لائی چہرۂ گل پر نسیم نوبہار
ظلم مردون پر کیا ستق خرام یار نے
تو بھی توای شعلہ رو ال شب لٹ منھ سے نقاب

چشمۂ خورشید مین بھی سانپ لہرانے لگے
قطرۂ شبنم بھی دیوار چمن ڈھانے لگے
بید مجنون کی طرح سے سرو تھرانے لگے
ہمنے یہ سمجھا ردیفے کے ہاتھ چار آنے لگے
اپنی اپنی زمزمہ سنج چمن گانے لگے
ہر قدم پر کاسۂ سر ٹھوکرین کھانے لگے
گر دشمنون کے بہت سہتے ہین ڈرانے لگے

نہ جلائے نہ تو گاڑے کوئی ہم کو آتش
مردہ اپنا نہ پڑے کافر و دیندار کے ہاتھ

پاس دل رکھتا ہی منظور نظر ہر آئینہ
نیک بد سے پیش آتا ہی برابر آئینہ

جب تب تب چڑھتا ہی اُس قاتل کے منہ پر آئینہ
ٹکڑے ٹکڑے ہو دیگا اک دن مقرر آئینہ

چاند سے مکھڑے کو دکھلا کر چھپانا تھا ہی
اُس خدا ناترس کو دکھلاؤن کیونکر آئینہ

چاند کے اوپر نہین پڑتی کسی صورت سے خاک
منہ تو دیکھین لیکے یوسف کے برابر آئینہ

دیکھکر حال زبون کو میرے حیران رہگیا
یار کے دل سے بھی تھا ہر چند پتھر آئینہ

ہو گے اُس شمشیر ابرو کے مقابل بچ چکا
ایسا کیا بیٹھے ہوے ہی خود و مغفر آئینہ

آنکھ بھر کر اکدن دیکھا نہ روے صاف یار
مین وہ مفلس ہون نہین جسکو میسر آئینہ

مورد نفرت کوئی مجھسا نہین حیران ہون
مجھسے صورت آشنا ہوتا ہی کیونکر آئینہ

روبروے یار ہوتے ہی زبان ہوتی ہی بند
کس طرح طوطی کو کرتا ہی سخنور آئینہ

اب زمین پر پاؤن بھی رکھکر نہین چلتا ہی یار
کرچکا آراستہ اُسکو مقرر آئینہ

یہ نہین ہیوجا اے قمری اکڑنا سرو کا
آ گیا جو اُسکو دکھاتی ہی مقرر آئینہ

ہرزہ گوئی سے تری حیرت ہوئی آتش خموش
خودپسندی تا کجا اب طاق پر دھر آئینہ

معشوق نہین کوئی حسین تجھسے زیادہ
مشتاق ہین کس ماہ کے انجم سے زیادہ

کیا کہتے ترے عاشق بیتاب ہین کتنے
ذرون سے زیادہ ہین یہ انجم سے زیادہ

| | |
|---|---|
| عید ہوگی رمضان جائیگا ای بادہ کشو | بند رہنے کی نہین خانۂ خمار کی راہ |

غیر حق کو مین سمجھتا ہون خیال باطل
آتش اک دل مین نہین ہوتی ہو دو چار کی راہ

| | |
|---|---|
| دیکھا ہو سبو کو جو دھرے سر کے تلے ہاتھ | یاد آیا ہو ساقی کا وہ ساغر کے تلے ہاتھ |
| دامن کا خیال آتا ہو جب جیب دری مین | دیوانون کے ہو جاتے ہین اوپر کے تلے ہاتھ |
| دل دوستی بت کا نہ پابند ہو یارب | دشمن کا بھی دب جائے نہ پتھر کے تلے ہاتھ |
| گرمی نہ تمہاری سی ہوئی آتش گل سے | گلچین کا نہ رکھا کبھی اخگر کے تلے ہاتھ |
| یاد آتا ہو وہ قد کشیدہ جو چمن مین | تھتا ہون مین جا جا کے صنوبر کے تلے ہاتھ |
| تبدیل شب وصل سے ہو روز جدائی | بالش کے عوض ہو سر دلبر کے تلے ہاتھ |
| عاشق سے نگاہون مین یہ کہتی ہین آنکھین | مژگان جو چھو مین رکھدیا خنجر کے تلے ہاتھ |
| مستی مین طلبگار تو ساقی سے ہو مے کا | کانٹو نگا مین کانپے گا جو ساغر کے تلے ہاتھ |

صحرا کو چلو چاک گریبان کرو آتش
لنگر مین نہ ہین پانؤن نہ پتھر کے تلے ہاتھ

| | |
|---|---|
| بس قدر دل کو لگا ہو بت سفاک سیاہ | زیب دیتی نہین اس کعبہ کو پوشاک سیاہ |
| میل ترئین جو تری نرگس فتان کو ہوا | طور کو واسطے سرمہ کے کیا خاک سیاہ |
| پانی مانگے نہ کبھی ترچھی نگاہ کا مارا | دل کا قرق ہے چشم بت بیباک سیاہ |
| برسے وعدۂ فردا ہو عجب کیا اسکا | روز روشن کو کرے گردش افلاک سیاہ |

۶۴

لکھتا ہوں بیت ابروِ محبوب کی جو شرح
شمشیر کھینچتا ہوں میں شمشیر کا جواب

گویا زبان شعلہ سے ہرگز ہوئی نہ شمع
تدبیر سے محال ہے تقدیر کا جواب

آتش کہاں تک اپنے نوشتہ کو رد دوں میں
لکھا نہ یار نے مری تحریر کا جواب

خط سے اس رخ کا حل ہوا مطلب
شرح سے متن کا کھلا مطلب

تو وہ مرجع ہے جس سے دیکھے ہیں
کافر و رند و پارسا مطلب

منزلِ گور میں وصال ہوا
گوشہ میں چھپ کے ہو گیا مطلب

التجا ہے یہی زبان سے مجھے
گوش سے ہو نہ آشنا مطلب

بیتِ ابرو کی کیا کروں تعریف
سوجھتا ہے نیا نیا مطلب

دہن زخم کشتگان سے ہے
میرے قاتل کو مرحبا مطلب

برہمن سے نہ پوچھا اک بت نے
کیا ہے اے بندۂ خدا مطلب

بند خط اس نے پھاڑ کر پھینکا
ہم نے جب کھول کر لکھا مطلب

اے شہ حسن ہم فقیروں کو
ہے زبان سے تری دعا مطلب

دہن و زلف کا میں مائل تھا
کبھی الجھا کبھی رکا مطلب

حسن سے عشق کون کرتا ہے
کسکو ہے درد بے دوا مطلب

فتنہ پرداز چشم کو اوس کی
مکر منظور ہے دغا مطلب

جو کہ شاکر ہوا کہ تقدیر
خط پیشانی کا پڑھا مطلب

شاعرِ حال گو تھا میں آتش
میرے ہر شعر میں بندھا مطلب

جام بھر بھر کے مے ناب کے دیتا جمشید
آئینہ تجھکو دکھاتا جو سکندر ہوتا

گرد پھرتا کبھی آغوش مین لیتا گاہے
یار کے قد سے جو او نچا نہ صنوبر ہوتا

تیری فرقت مین شب ای ترک تنگ آیا تھا
چیرتا پہلوے خالی کو جو خنجر ہوتا

عشق ہو بندگی حسن سے باہر کیونکر
دوست اللہ کا کیسا ہی پیمبر ہوتا

ساغر مے کا طلبگار نہین اے ساقی
دونون آنکھون سے تری مست جو ساغر ہوتا

باغ بے یار جو جاتا تو پئے غارت دل
تختۂ لالہ قزلباش کا لشکر ہوتا

باغ عالم کے تماشے کا یہی حاصل ہے
لالہ تھا داغ محبت جو میسر ہوتا

سوزش عشق مین یہ دل ہی ہے قایم آتش
پانی ہو ہو کے بہا ہوتا جو پتھر ہوتا

## ردیف باے تازی

گرم ہو کیسا ہی کتنا ہی کھینچے دور آفتاب
روبروے یار ہے اک قرص کافور آفتاب

یار کو دیکھے تو اندھا ہو رقیب روسیاہ
دیدۂ خفاش کو کرتا ہے بے نور آفتاب

منہ نہ دیکھا ہو ترا اس رشک سے جلتا ہو مین
اے صنم جب پوجتے ہین گبر مغرور آفتاب

مہوطلیت مین بیان مہ طلعت کی ہین
سبز کر دیتا ہے کیونکر تاک انگور آفتاب

نیش سے لگتے ہین ہجر یار مین تار شعاع
آسمان نیلگون چھتا ہے زنبور آفتاب

داغ پہلو ہے جو پہلو مین وہ مہ پیکر نہ ہو
چشم حربا مین پری بن جاے یا حور آفتاب

حسن غارتگر سے نسبت کون دیتا ہے اسے
تابۂ آہن ہے پیش روے پر نور آفتاب

بام پر وہ مہر حسن آتا ہے صبح عید ہے
پردۂ شب سے نہ نکلے تا بمقدور آفتاب

۶۲

حسرت تازہ تمنائے اجل نے مجکو دی
جب کہین دیکھا مہیا مین نے سامان مرگ کا

اسقدر گردن مری قید گریبان سے ہے تنگ
پھر نہ چھوڑون ہاتھ اگر آجائے دامان مرگ کا

دانت ہلتے ہین ہوئے ہین بال سی سارے سفید
گو رہنستی ہے سمجھ کر مجھکو شایان مرگ کا

شام ہوتے ہی شب فرقت مین آنکلی اگر
صبح محشر تک رہیگا مجھپہ احسان مرگ کا

کیون نہ اے آتش جوانون کی طرح باندھون کمر
پیر ہون درپیش طے کرنا ہے میدان مرگ کا

روئے قرہ ان آنکھون نے دل کو دکھا دیا
صیاد نے شکار چھری سے لٹا دیا

تشبیہ دی جو چہرۂ قاتل کو خال سے
گوپی نے بے تفنگ نشانہ اڑا دیا

کافر سے بھی نہ ہو جو کیا ناز حسن نے
عاشق کے دل کو توڑ کے کعبہ کو ڈھا دیا

دل دیکے بوسۂ لب لعلین کیا خرید
بازار عشق مین سستے یہ آکر لیا دیا

ٹھہرا جو حسن یار نہ ماہ چہاردہ
دن ہوگیا نقاب جو شب کو اٹھا دیا

قہر خدا ترا دہن تنگ ہے صنم
بجلی گرائے گا جو کبھی مسکرا دیا

قتل کیا ہے لیا یار نے روئے صبیح پر
فرعون کو تخت عاج کے اوپر بٹھا دیا

ذکر آگیا جو خاک شہیدان ناز کا
سنکر اُسے گلال سا تمنے اوڑا دیا

سودائے زلف یار کی سر مین جگہ ہوئی
دام بلا مین دل کو قضا نے پھنسا دیا

بیداغ ہونے نے رخ پر نور یار کے
داغ جبین کا ماہ کو دھبا لگا دیا

احسان مانون حسن خداداد کا جو
پتھر سے تمکو شیشے نے نازک بنا دیا

| | |
|---|---|
| عشق نے آنکھون کو دیدار دکھایا آخر | پردہ پوشی سے ہوا حسن نہ پنہان تیرا |
| نیستان توکل ہے کرم نے بھر دی | سیر نعمت سے دو عالم کی ہے مہمان تیرا |
| چھوڑتا عاشق شیدا انہین بے قتل کئے | تیغ عریان کی طرح حسن ہے عریان تیرا |

کس پری رشک کا دیوانہ ہے تو اے آتش
چاک رہتا ہے مرے یار گریبان تیرا

| | |
|---|---|
| ہاتھ قاتل کا مرے خنجر تک آکر رہگیا | کہنیون تک آستینون کو چڑھا کر رہگیا |
| باغ مین ہین بلبلون کو جو اڑا کر رہگیا | خندہ زن گل ہوئے غنچہ مسکرا کر رہگیا |
| ہو چکی تھی میرے نالون سے قیامت آشکار | خواب سے سر فتنۂ محشر اوٹھا کر رہگیا |
| کاروان یار دنکا پہونچا منزل مقصود مین | مین بگولے کی طرح سے خاک اڑا کر رہگیا |
| پڑ چکے تھے دست گستاخ اُس کمر کے درمیان | شوق وصل یار دل کو گدگدا کر رہگیا |
| سوزش دل سے جلے لیکن زبان سے اُف نکی | صورت تبخالہ دل ہونٹھون پر آکر رہگیا |
| کر چکی تھی موسم گل کی ہوا نشتر طلب | خون جتنا تھا بدن مین جوش کھا کر رہگیا |
| جب کسی لیلی شمائل کا سنا کانون نے ذکر | بید مجنون کی طرح مین تھر تھرا کر رہگیا |
| ہنس پڑے تیری طرح سے گل جو مجھپر باغ مین | پانی پانی ہو گیا آنسو بہا کر رہگیا |
| شہر خوبان مین رہا کرتا ہون مین خانہ بدوش | شب ہوئی جس کوچہ مین بستر لگا کر رہگیا |
| جب نہ رہا تھا دلا اسکو وہان یار مین | بول اٹھتا تھا جگہ صحبت کی پا کر رہگیا |
| ٹھوکرون سے راہ کی ازبسکہ حالت غیر تھی | پانون اپنا یار کے کوچہ مین جا کر رہگیا |

۶۱

جلوۂ یوسف دکھایا حسن روے یار نے
وہ لب جان بخش نور دیدۂ مریم ہوا

بھر گئے آنکھوں میں مشتاق گذشتہ نشین
دور جام مے میں اکثر ذکر خیر جم ہوا

روز مردانہ اکھاڑا ہے اکھاڑا عشق کا
چار دن کشتی لڑا جو اس میں وہ رستم ہوا

عاشقوں سے جھک کے کب ملتا ہے وہ بالا بلند
قمریوں سے سرو کا کس دن اکڑنا کم ہوا

دیکھ پہچانی مجھے بے تقصیر کر کے یار
گردن اہل ندامت کی طرح سے خم ہوا

شعر رنگین میرے بلبل نے جو اے آتش پڑھے
چہرۂ گل پر پسینا قطرۂ شبنم ہوا

قبضہ ہے اسیر تمہارے حسن سے خونریز کا
کام ابرو کے اشارے سے ہو تیغ تیز کا

کشتہ ہے سو جان سے دل نرگس خونریز کا
سر کو ہے سودا تری زلف بلا انگیز کا

جب لب شیرین سے گالی دی ہے ہمکو یار نے
ذائقہ حاصل ہوا ہے شہد زہر آمیز کا

تا ابد دل کو نہ بھولیگی ملاحت یار کی
عشق ہے روز ازل سے حسن شور انگیز کا

بیستون پیچھے بنا کھود اسکو پہلے کوہکن
دل میں شیرین کے ہوا ہے وہ جو گوہر ریز کا

چاہیے آغاز خط ہو گل سے رخ پر یار کے
دل کو لہراتا ہے جوبن سبزۂ نوخیز کا

عاشقوں کے خون میں نہلا کے تیغ یار نے
رنگ گلگون کر دیا ادس ماہ کے شبدیز کا

نشتر میں دکھلا کے آنکھیں قتل کرتا ہے وہ ترک
کام کرتی ہے شراب تند تیغ تیز کا

بھولتی آنکھیں نہیں اکدم تجھے اے شہسوار
یاد تیری دل سے رکھتی ہے خلش مہمیز کا

جب سے دکھلایا ہے آنکھوں نے ترا حسن شباب
نشہ رہتا ہے ہمیں اک ساغر لبریز کا

نمائش آنکھوں سے خیال یار سے آتش نہ ہو
جان کے اوپر بنے گی دل اگر محزون ہوا

۵۹

دوست تھا لازم ہے اے تم تمکو مجھ پابوس کا
مرگ دشمن پر بھی ہوتا ہے مقام افسوس کا

ارے آنکھوں میں گل باغ جہان کے تجھ بغیر
دل نہیں لگتا کسی صورت ترے مانوس کا

شت خاک اپنی غبار راہ ہوگی بعد مرگ
سر میں سودا ہے چلے ہیں یار کے پابوس کا

ے سر بازار پی کر ہو نہ رسوا اے صنم
توڑنا اچھا نہیں ہے شیشۂ ناموس کا

وسم گل کی ہوا پلوا کے مے رکھتی ہے مست
رقص دکھلا دیتا ہے ابر کرم طاؤس کا

پا کے دامی کا تیرے جب گذرتا ہے خیال
کرنے لگتا ہے دل اپنا ذکر یا قدوس کا

عالم مستی میں چلتا ہے جو تیری چال پر
اپنی آنکھوں پر قدم پڑتا ہے اس طاؤس کا

سرو پر ہوتا ہے آنکھوں کو قد بالا کا شک
دیتی ہے دھوکا قبائے گل تری ملبوس کا

روشنی شمع رکھتا ہے خیال روئے یار
منزل دل پر ہے عالم گنبد فانوس کا

کچھ نہیں سنتا خبر جا کر کہے کیا یار سے
دم خموشی میں ہمارے بند ہے جاسوس کا

چشم بینا چاہیے تو جلوہ گر ہے ہر طرف
پردہ ہے اے شمع پردہ ترا فانوس کا

آدمی کو موت کے آنے کی لازم ہے خوشی
عید ہے جس روز چھٹکارا ہوا محبوس کا

حسن میں تیرے خدا کی شان ہے اے نازنین
دیکھ کر بت تجھکو نالہ کرتے ہیں ناقوس کا

ایک شاہ حسن کی فرقت میں دل بیتاب ہے
سینہ کوبی میں ہماری غلغلہ ہے کوس کا

ڈھونڈھتی ہیں آنکھیں اس محبوب کا نقش قدم
چاہتا ہے دل کرے حاصل شرف پابوس کا

جنبش اُس مژگان نے کی بھیر چھری سی چلگئی
مرغ بسمل کی طرح آخر تڑپ کر ہو گیا

عشق کا قصہ کہینگے ہم حضورِ شاہِ حسن
وقتِ شب دربار اگر اپنا مقرر ہوگیا

کو بکو پھرتا ہون مین خانہ خرابون کی طرح
جبسے سودیکا ترے سر مین مرے گھر ہوگیا

رتبہ سنبل کو بہم پہونچا خس و خاشاک کا
پیش زلف یار مٹی مشک و عنبر ہوگیا

صورت قاتل کے دیکھے سے ہوئی ایسی خوشی
اپنی آنکھون مین ہلال عید خنجر ہوگیا

قبر پر بیٹھا ہمارے ہوکے وہ قاتل فقیر
نقش جانبازی کا اپنی اسکے دل پر ہوگیا

چھوٹ کر مرجع سے اپنے ہے پریشان حال روح
بھول کر گھر کو تباہی مین کبوتر ہوگیا

بوجھ ہے حمّال کا قاصد سے اٹھنے کا نہین
طول شرح شوق مین مکتوب دفتر ہوگیا

لعل و گوہر اُس لب و دندان سے کھوٹے ہوگئے
پانی پانی اُس طلائی رنگ سے زر ہوگیا

فکر رنگین نے بنایا باغ دیوان کو مرے
برگ گل صفحہ رگ گل نقش مسطر ہوگیا

گورش عارف مین ہے گورستان سے آتی ہے صدا
آسمان ہے وہ زمین کے جو برابر ہوگیا

آنکھ سے دیکھا سنا کرتے تھے صحبت کا اثر
تیری گردن مین صراحی وار گوہر ہوگیا

قتل عاشق کا اشارہ تو تم ابرو سے کرو
تیغ سے پیدا جو خونریزی کا جوہر ہوگیا

کشور دل کو کیا غارت خط سبز رنگ نے
گرد لشکر مین جسے سمجھا تھا لشکر ہوگیا

تیرے پہلو سے جدا ہوتے ہی ای آرام جان
استخوان جو تھا مرے پہلو مین خنجر ہوگیا

خطبہ بلبل نے پڑھا تیری بہار حسن کا
نام گلبن سنتے تھے جس کا وہ منبر ہوگیا

شوق خودبینی ہوا تجھکو جو ای سلطان حسن
آئینہ تمثال سے تیرے سکندر ہوگیا

دہان یار کے بوسہ کی دل نے رغبت کی
خیال خام کیا طالب محال ہوا

رہا بہار و خزان مین یہ حال بودے کا
بڑھا تو زلف ہوا گھٹ گیا تو خال ہوا

جنون مین عالم عقلی کی بادشاہت کی
کھلا نا آنکھون مین اپنی یہ اک غزال ہوا

تمنا جمیل ہی تیرا جو نام اے محبوب
ہزار جان سے دل بندۂ جمال ہوا

لکھا ہے عاشقون مین اپنے تو نے جسکا نام
پھر اوسکا چہرہ نہین عمر بھر بحال ہوا

گنہ کسی نے کیا تھر تھرایا دل اپنا
عرق عرق ہوئے ہم جسکا انفعال ہوا

ترے دہان و کمر کا جو ذکر آیا یار
گمان و وہم کو کیا کیا نہ احتمال ہوا

کمال کون سا وہ ہے جسے زوال نہین
ہزار شکر کہ مجھکو نہ کچھ کمال ہوا

تمہاری ابروے کج پر تھا دوج کا دھوکا
سیاہ ہوتا اگر عید کا ہلال ہوا

دیا جو رنج ترے عشق نے تو راحت تھی
فراق تلخ تو شیرین مجھے وصال ہوا

وہی ہے نوح شکست طلسم جسم آتش
جب اعتدال عناصر مین اختلال ہوا

وحشت نے ہمین جبکہ گلستان سے نکالا
غیرت نے قدم پھر نہ بیابان سے نکالا

ہاتھون کو جو مہندی سے نگلستان سے نکالا
سرمہ کو ان آنکھون سے صفاہان سے نکالا

کانی ہوئی شوخی سے ترے ہاتھ کی مہندی
یہ رنگ نیا پنجۂ مرجان سے نکالا

سوزن نے کیا خار کف پا سے جو باہر
گویا کہ وہ گل میرے گریبان سے نکالا

باتین نبی اللہ کی مشتاق تھے جسکے
مطلب تھا جو کچھ اپنا وہ قرآن سے نکالا

۵۵

ں تنگ چھوٹ کے زلف گرہ گیر سے ہوا
سودائکل کے خانۂ زنجیر سے ہوا

بے یار غم عشق کی تحریر سے ہوا
کانون مین درد چنگ کی تقریر سے ہوا

وان عشق زلف کے پھندے مین پھنس گئے
شیرون کو سلسلہ تری زنجیر سے ہوا

ھلائی شان طالع بیدار حسن نے
یوسفؑ عزیز خواب کی تعبیر سے ہوا

ںداد کو خدا سے نہ کرنی تھی ہسری
دوزخ مین گھر بہشت کی تعمیر سے ہوا

رمی جو کی مقابلہ مین روے یار نے
خورشید سرد قرص طباشیر سے ہوا

رتے لگے جو منھ سے ہن آرام جان پھول
دل باغ باغ یار کی تقریر سے ہوا

یا سے بے نیاز قیامت نے کر دیا
اکسیر کا جو کام تھا اکسیر سے ہوا

را نگاہ ناز سے اوس ترک نے اُسے
استادہ جو کہ فاصلہ تیر سے ہوا

ئینہ خیال کو منظور تو رہا ++
جب سامنا ہوا تری تصویر سے ہوا

ہشت ہوئی تصور رخسار یار سے
دیوانہ آفتاب کی تسخیر سے ہوا

ںخانۂ حدوث مین مست قدیم ہون
طفلی مین مجکو نشۂ شیر سے ہوا

چھا کیا فلک نے جو رکھا مجھے علیل
بہتر ہوا جو مصلحت پیر سے ہوا

را پڑا مین جنبش ابرو سے بیگناہ
رتبہ شہید کا تری شمشیر سے ہوا

اد آئی زلف یار جو سنبل کو دیکھکر
گلزار تنگ حلقۂ زنجیر سے ہوا

پھر کا کیا مرقع عالم کے حسن پر
ہر روز عشق اک نئی تصویر سے ہوا

آغاز خط کا زلف مسلسل سبب ہوئی
انبوہ مور جانۂ زنجیر سے ہوا

نالاں ہوا میں اس رخ رنگیں کو دیکھ کر
بلبل مجھے نظارۂ گلزار نے کیا

ہکلا کے بت بات جو اس دلربا نے کی
کس حسن سے ادا اُسے تکرار نے کیا

اٹھا ادھر نقاب تو پردے پڑے ادھر
آنکھوں کو بند جلوۂ دیدار نے کیا

لذت کو ترک کر تو ہو دنیا کا رنج دور
پرہیز بھی دوا ہے جو بیمار نے کیا

ناصاف آئینہ ہو تو بدتر ہے سنگ سے
روشن یہ حال ہم کو جلا کار نے کیا

حلقہ کی ناف یار کی تعریف کیا کروں
گول ایسا دائرہ نہ پرکار نے کیا

دیوان حسن یار کی آتش جو سیر کی
دیوانہ بیت ابروے خمدار نے کیا

ہشیاری رنج دیتی ہے قید فرنگ کا
دیوانگی نشانہ بناتی ہے سنگ کا

سودائی ہے جو تیرے خط سبز رنگ کا
رہتا ہے اسکو آٹھ پہر نشہ بنگ کا

اللہ رے دماغ بت شوخ و شنگ کا
نازک مزاج شیشہ ہے پتلا ہے سنگ کا

دریاے حسن چہرہ ہے اس شوخ شنگ کا
مژگاں نہیں ہے آرہ ہے پشت نہنگ کا

کلمہ پڑھینگے دونوں مرے خانہ جنگ کا
زاغ کماں ہوا ہے میں طوطی تفنگ کا

مہماں بہار باغ ہے دو چار روز کی
چندے ہے دور دور شراب فرنگ کا

غیرت کا کوسے عشق جنوں میں گذر نہیں
ہوتا ہے تنگ جو صلہ یاں ہمارے ننگ کا

صوفی ہیں دور جام میں جوش بہار ہے
بھرتے ہیں اور داغ کیے لالہ رنگ کا

اے بت خدا کیواسطے دل کو نہ سخت کر
اس کعبہ میں ضرور نہیں فرش سنگ کا

لہرا کے نہ الجھے مژہ یار سے گیسو — سوزن نہین دے سکتی ہے زنجیر کا ٹانکا

اک ترک کے ابرو کے اشارے کا ہون بندہ — درکار مرے گوش مین ہے حلقہ کمان کا

فرقت مین ترے صبر نہین ہونے کا مجھسے — بوجھا اٹھے گا سینے سے نہ اس سنگ گران کا

قد سرو ہے رخسار ہین گل آنکھین ہین نرگس — رفتار مین عالم ہے ترے باغ روان کا

تفتیش جو کرتے ہین مری حالت دل کی — در پردہ وہ یہ پوچھتے ہین تیرے مکان کا

سودا زدہ کی طرح کیا کرتے ہین باتین — بے قصد گذارہ نہین اب اپنی زبان کا

پریشان جو ترے حسن کے عالم کا ہے مجھسے — مشتاق ہے موسیٰ سے تجلی کے بیان کا

اک آبلہ یک پا کے خموشی سی ہوئی ہے — کیا شعر کہون قافیہ ہے تنگ زبان کا

زیبندہ سخن گویون مین ہے خواجگی ہمکو — ہے لطف بیان نام غلام اپنی زبان کا

غنچہ نہ دہن ہے نہ رگ گل وہ کمر ہے — اندیشۂ باطل ہے ترے وہم و گمان کا

پیری مین بھی دل سے نہ مٹے داغ محبت — گل صبح کو بھی ہو نہ چراغ اپنے مکان کا

رخ پھیر لیا بوسہ طلب کرتے ہی ہمسے — کیا حوصلہ ہے تنگ ترے تنگ دہان کا

کھودی گئی کوچہ مین ترے قبر ہماری — دروازہ کھلا اپنے لئے باغ جنان کا

طوفان نکالے گل مجھے ہنس ہنس کے نہ رلوا — بھاری ہے چمن پر قدم اس آب روان کا

بے مثل ہے یکتا ہے جو تصویر ہے اسکی — کھینچا ہوا اسکا یہ مرقع ہے جہان کا

دنیا کے خرابے مین نہ گھر جس نے بنایا — جنت مین نہ نکلے گا جواب اسکے مکان کا

لطف وہ جہان حسن سے ہے یار مین میرے — چہرہ ہے پری کا تو بدن حور جنان کا

بعد مردن بھی رہیگا شوق عریانی مجھے
روح کو جسم مثالی پیرہن ہو جائیگا

ہمکنار اگر دن مری تمثال ہوکے یار سے
آئنہ جوش صفا سے وہ بدن ہو جائیگا

پھاڑ کر پیوند مین مجنون کرونگا ہر برس
پیرہن ور دیش کا دلق کہن ہو جائیگا

چشم کے چشمون مین اگر اتفاق اچھا نہین
اشک کے قطرون سے دریا موجزن ہو جائیگا

موت کے آئیگی ہوگی اسقدر شادی مجھے
پھٹ کے اوتر لگا شکنجہ پیرہن ہو جائیگا

روے بُت پر آنکھ میری طرح رغبت کی ٹال
سامنا انقصاب کا اے برہمن ہو جائیگا

سکۂ داغ وفا اگر دن مرے کام آئینگے
عشق کے بازار مین ان کا چلن ہو جائیگا

مدعی کیا تشنۂ دیدار ہو دینگے ترے
آب زہرہ دیکھکر چاہ ذقن ہو جائیگا

چار دن ہے گرم بازار شباب اے نونہال
کوڑیون کے مول یہ سیب ذقن ہو جائیگا

شاعرون کے کہنے پر اتراؤ ای گیسوے یار
عنبر سارا نہ تو مشک ختن ہو جائیگا

خط کے آنے کی خبر بھی روے رنگین کسے
کیا سمجھا تھا مین خارستان چمن ہو جائیگا

جنتر رہوگی حلقے مین ہمارے بی نقاب
خلوتی کو اشتیاق انجمن ہو جائیگا

دم فنا اپنا کریگا کوہکن سر پھوڑ کر
غمزۂ شیرین قریب پیرزن ہو جائیگا

ہر گھڑی ہر دم ترقی ہے جمال یار کو
روح سے بہتر لطافت مین بدن ہو جائیگا

وجد ہوگا ہر شجر کو دیکھکر اسکی بہار
لالۂ غربت مرا داغ وطن ہو جائیگا

دم مین دم جبتک ہے گھٹنے کا نہین ہین ربط سے
سیر اسکے اتفاق روح و تن ہو جائیگا

قفل بے مفتاح کا عالم کریگی خامشی
شل رہی بے زبان اپنا دہن ہو جائیگا

زبان سے اپنی تعریف اپنی آنکھونکی بدو کرتی ہین
کہن سالی مین بھی الفت وہی ہی نوجوانونکی
زوال حسن مین تولوٹ لینے دیجے کیفیت
لب جان بخش کی جنبش ہی ایما ہی ان آنکھون سے
نگہ میری نہین بد نظر پر غیر کے پڑتی
قرار و سکو نہین آتا ہماری بیقراری سے
سیہ شوخی سے اپنی ہوکے مہندی اسکے ہاتھوں کی
تلاش ہی تو گل خندان ہی تیری جسقدر مجھکو
بنایا صبح سے تا شام ان کو آئینہ رکھکر
محبت ہوتی ہے معشوق کو بھی عشق کامل سے
نشاط عیش کا سامان ہے مجھ بن عرگ کا ستان
چمن کی سیر کو خورشید سے پہلے تڑکے آ رے
نہایت دل مرادیار کا قاتل کے بھوکا ہے
گھلاتے ہیں ہمیں سوز فراق یار جب جاتا ہے
بنایا ہے زمین حکمت سے اپنی دست قدرت نے
جنون بیحل عدم کو یہان بھی گھبراتا ہے دل اپنا
مزا ملتا نہین نعمت سے اپنی بدنصیبون کو

لب معجز بیان سے سنتے ہین افسانہ افسون کا
وہی عشق آجتک ہے مجھکو حسن روز افزون کا
بہار آخر ہے چلتا دور ہے صہبائے گلگون کا
تمہارے اور اپنے فرق ہے اعجاز و افسون کا
وہ شاعر ہون نہین جو آشنا بیگانہ مضمون کا
زمانہ آئینہ ہے اپنے احوال دگرگون کا
حنا پیدا کریگی رنگ مجھ سودائی کے خون کا
نہ ہوگا اسقدر شاعر بھی جو یا تازہ مضمون کا
بلا سے اسمین سودائی ہو کوئی زلف شبگون کا
زمین مین ساتھ قارون کے گڑا ہے گنج قارونکا
صدا ہے چنگ گوئی تیر ہے آوازہ قانون کا
نسیم صبح سے آگے قدم ہوا اسکے گلگون کا
قضا دکھلا چکی منہ مجھکو میری تشنہ خون کا
سگ لیلی کا حق ہے استخوان ہے جو کہ مجنون کا
وہ رخ جوش صفا سے رشک ہے تلب فلاطون کا
کیا ہے تنگ وحشت نے ہماری عرصہ ہامون کا
نہ دیکھا لالہ داغی کو اک دن نشہ افیون کا

آتش یہ کسکی چاہ کا دم مارتے ہو تم
وہ دلربا ہے دشمن جان دوستدار کا

باغ طلسم چہرۂ رنگین ہے یار کا
رہتا ہے چار فصل مین موسم بہار کا

دامان زین چھوا ہے جو اس شہسوار کا
ہے عرش پر دماغ ہمارے غبار کا

سودا ہوا ہے مرغ جنون کے شکار کا
پھندا بنا رہا ہون گریبان کے تار کا

اس بادشاہ حسن کے در کا فقیر ہون
قفل ہما سوا دہے جس کے دیار کا

پیری مین داغ عشق نہ کیون کر عزیز ہو
بے فصل کا ثمر ہے یہ گل ہے بہار کا

وعدہ خلاف یار سے کہیو پیام بر
آنکھون کو روگ دے گئے ہو انتظار کا

آتی ہے مجھکو شہر خموشان سے یہ صدا
تاریکی لحد ہے ہوا دا اس دیار کا

فصل بہار آئی کہین قطع ہو چکے
دامن سے سلسلہ یہ گریبان کے تار کا

دست علی کی ضرب کا جنبش مین ہے اثر
اُن ابرون مین معجزہ ہے ذوالفقار کا

بعد فنا ہے کوچۂ گیسو کی جستجو
سودا تو دیکھیو مرے مشت غبار کا

چلتی رہی چھری تری ای ترک صید پر
آوارہ چھوٹتا ہے خون شکار کا

گیسو نے قرب آئینہ روے یار سے
ڈانڈا ملا دیا ہے حلب سے تتار کا

پیچھے نہ پانون معرکۂ عشق سے ہٹے
تلوار کھا کے بوسہ لیا دست یار کا

باز آئینگے نہ مر کے بھی صورت کے عشق سے
آئینہ سنگ ہوگا ہمارے مزار کا

پھندے مین زلف یار کے جب سے پھنسا دل
دیتا ہے صدمہ روح کو صدمہ شکار کا

| | |
|---|---|
| ماہ نو دیکھ کے مُنہ دیکھئے اُس خسرو کا<br>چاہیے خلوت اُسے وقت نہین قابو کا | یہی شوق آنکھون کو ہے سارے ہمینے رہتا<br>سر محفل نہو اُس شوخ سے گستاخ ای شوق |

فکر کے زور سے باندھا نہین جاتا آتش
ہاتھ آیا ہے جو مضمون بھی کسی بازو کا

ابدال سے ہوا نہ تو اوتاد سے ہوا
اے جذب دل جو کچھ تری امداد سے ہوا

ہون سے بہتر اسکو سمجھتے ہین اہل دل
کافر جو پیر عشق کے ارشاد سے ہوا

گل پر شرف ترا رخ خوشرنگ لے گیا
قد کا بلند مرتبہ شمشاد سے ہوا

زلفون کے دام دیکھ کے گل بھول جائیگا
بلبل کا سامنا نہین صیاد سے ہوا

تیرے الف سے قد نے کیا ہی غضب فقیر
مرشد وہی ہے فرقۂ آزاد سے ہوا

رونا بھلا دیا ہے تجھے ابرو کے عشق مین
خندان جو زخم تیغ کی بیداد سے ہوا

کس کس طرح کے ناز کئے جلوۂ عشق
حسن و جمال یار کی ایجاد سے ہوا

تیغ قضا سے جبکہ نہ دیکھا کہین بچاؤ
باہر کھڑا مین قلعۂ فولاد سے ہوا

اے موت روز حشر کریگا نہ پھر نمود
نخل حیات قطع نہ بنیاد سے ہوا

فریادرس جو داد نہ دے اسکی جو رضا
جسنے سنا وہ غش مری فریاد سے ہوا

سیر اپنے باغ کی بھی نہ کرنے دی کفر نے
کار بہشت کوئی نہ شداد سے ہوا

عیسی نفس سے میرے یہ کہیو پیام بر
نسیان کا مرض ہے تری یاد سے ہوا

تیرے ہی کان کنج حسن کے سود مین چند کو
شوق خرابہ کشور آباد سے ہوا

اے پری پیکر نہ جبتک مین ترا دیوانہ تھا
یہ جو روشن ہے چراغ حسن بے پروانہ تھا

حسن عالمگیر چھپ سکتا چھپائے سے نہین
پردہ مین تو کوچۂ و بازار مین افسانہ تھا

اُٹھتے ہی تیرے دگرگون ہو گیا رنگ نشاط
جام خالی میکدہ مین سنگ ماتم خانہ تھا

واہ رے انداز و ناز اللہ رے کبر و غرور
جان یان جاتی رہی وان ناز معشوقانہ تھا

آجکل سے سلسلہ مہر و محبت کا نہین
عالم ارواح مین میرے ترے یارانہ تھا

نیند اڑ جاتی جو سنتا یار میرا حال دل
خواب شیرین تلخ کر دیتا یہ وہ افسانہ تھا

بحث علم عشق کے قابل نتھا دونون مین ایک
کوہکن ہمغیر تھا مجنون جو تھا دیوانہ تھا

پردہائے گوش تک سننے کو آجاتی ہے جان
کس قدر دلچسپ حسن یار کا افسانہ تھا

حال پر اپنے توجہ کی نظر تھی جب جنون
آفتاب ذرہ پرور جلوۂ جانانہ تھا

جوہر جام جہان بین سنکے یہ روشن ہوا
بادۂ نیرنگ سے لبریز اک پیمانہ تھا

لعل لب دونون تھے اے محبوب لعل شب چراغ
دانت تھا جو تیرے منہ مین گوہر یکدانہ تھا

مشق ناوک افگنی کرتا تھا جب وہ شمع رو
سیکڑون ہی تو دیدۂ خاکستر پروانہ تھا

مصحف روئے حقیقت کی تلاوت سے کھلا
عشق معشوق مجازی ابجد طفلانہ تھا

ساقیا تعریف تیرے میکدہ کی کیا کرون
ساتھ کیفیت کے تھا لبریز جو پیمانہ تھا

بسکہ رکھتا تھا ہر اک انمین سے ہیرے کی چمک
جوہر دندان سے خنجر قاتل جواہر خانہ تھا

واہ رے نیرنگ سازی طلسم زندگی
محویت آنکھین تھین دل اللہ کا دیوانہ تھا

سایۂ بال ہما سے سرفرازی تھی حصول
بادشاہ وقت زلفون مین تمہارے شانہ تھا

۴۵

اے پری پیکر نہ جبتک میں ترا دیوانہ تھا
یہ جو روشن ہے چراغ حسن بے پروانہ تھا

حسن عالمگیر چھپ سکتا چھپائے سے نہیں
پردہ میں تو کوچہ و بازار میں افسانہ تھا

اُٹھتے ہی تیرے دگرگوں ہو گیا رنگ نشاط
جام خالی میکدہ میں سنگ ماتم خانہ تھا

واہ رے انداز و ناز اللہ رے کبر و غرور
جان ہاں جاتی رہی وان ناز معشوقانہ تھا

آجکل سے سلسلہ مہر و محبت کا نہیں
عالم ارواح میں میرے ترے یارانہ تھا

نیند اڑ جاتی جو سنتا یار میرا حال دل
خواب شیرین تلخ کر دیتا یہ وہ افسانہ تھا

بحث علم عشق کے قابل نہ تھا دونوں میں ایک
کوہکن بے مغز تھا مجنون جو تھا دیوانہ تھا

پردہ ہائے گوش تک سننی کو آجاتی ہے جان
کس قدر دلچسپ حسن یار کا افسانہ تھا

حال پر اپنے توجہ کی نظر تھی جن کو نون
آفتاب ذرہ پرور جلوۂ جانانہ تھا

جوہر جام جہان بین سُنکے یہ روشن ہوا
بادۂ نیرنگ سے لبریز اک پیمانہ تھا

لعل لب دونوں تھے اے محبوب لعل شب چراغ
دانت تھا جو تیرے منہ میں گوہر یکدانہ تھا

مشق ناوک افگنی کرتا تھا جب وہ شمع رو
سیکڑوں ہی تو دیدۂ خاکستر پروانہ تھا

مصحف روئے حقیقت کی تلاوت سے کھلا
عشق معشوق مجازی ابجد طفلانہ تھا

ساقیا تعریف تیرے میکدہ کی کیا کروں
ساتھ کیفیت کے تھا لبریز جو پیمانہ تھا

بسکہ رکھتا تھا ہر اک انمیں سے ہیرے کی چمک
جوہر تن سے خنجر قاتل جواہر خانہ تھا

واہ رے نیرنگ سازی طلسم زندگی
محویت آنکھیں تھیں دل اللہ کا دیوانہ تھا

سایۂ بال ہما سے سرفرازی تھی حصول
بادشاہ وقت زلفوں میں تمہارے شانہ تھا

اک عالم سے رسا سنتا ہوں میں مجنوں اُسے
میری گردش تک ترے گیسو کا حلقہ آئیگا

سرد ہووےگا یہ ہنگامہ نہیں سینے کا گرم
آتش گل کا من بادِ صبا بھڑکائیگا

چار دیوار عناصر کی ہے وسعت اسقدر
شش جہت کو تنگ کر دیگا جو وسعت پائیگا

عرش ہے اُس بادشاہ حسن کا تختِ رواں
وہ صنم کوتل کبود چرخ کو دوڑائیگا

بعد مُردن بھی ہیگا زلف مشکیں کا بیاں
گور میں بھی میرے سر کے ساتھ سودا جائیگا

خم لگادے مُنہ سے ساقی لبِ تر ہو دیں مرے
مجھسے دریا نوش کو کیا کشتیِ مے لائیگا

اپنی زلفوں کے اُلجھنے سے خفا وہ شوخ ہے
جس نے سیدھی بات کی اُلٹا اسے لٹکائیگا

مجھ قدح کش سے بخار دل بھی ہوتا ہے شریک
اک نہ اک دن ابر آب آتشیں برسائیگا

یہ صدا آئی مجھے دیوانے کی زنجیر سے
اس جیا ہے تو دیار بیخودی میں پائیگا

آستان یار سے اُٹھنے کا قصد آتش نہ کر
چھوڑ کر اسکو سر دیوار سے ٹکرائیگا

عیسیٰ سے نالۂ درد دل کی خبر نہ کرتا
ذکر درون خانہ بیرون در نہ کرتا

دربان یار مجھپر شفقت اگر نہ کرتا
دیوار پھاند جاتا میں درگذر نہ کرتا

زرگر نگیں سے ہرگز پیوند زر نہ کرتا
اسم مبارک اسکا جو نامور نہ کرتا

تلوار کو اگر تو زیب کمر نہ کرتا
قاتل ادھر کی دُنیا کوئی ادھر نہ کرتا

حُسن اُسکو پیش خدمت اپنا اگر نہ کرتا
خدا عاشقوں کے دل کو زیر و زبر نہ کرتا

اے آفتاب محشر آنکھوں سے گر گیا تو
مُنہ پھیرتا جدھر سے پھر مُنہ ادھر نہ کرتا

رونے کے بدلے حال پہ اپنے ہنسا کئے
پروا ہوا نہ فاش ہمارے ملال کا

دکھلایا بے نقاب جسے بندہ ہو گیا
وہ روے سادہ نقش ہے صاحب کمال کا

کرتی ہے یان زبان کمر یار مین کلام
معدوم ہے جواب ہمارے سوال کا

آتش لحد سے اٹھونگا کہتا یہ روز حشر
مشتاق ہون مین یار کے حسن و جمال کا

اس ترک کی ثنا مین جو حرف رقم ہوا
خنجر زبان بن گئی نیزہ قلم ہوا

گستاخ ہاتھ گردن دلبر مین خم ہوا
حق ادب سے شوق کا باہر قدم ہوا

بے یار باغ خانۂ بیمار ہو گیا
پھولا جو غنچہ مین نے یہ سمجھا ورم ہوا

پیدا کی رفتہ رفتہ رسائی کمر تلک
گیسوے یار جادۂ راہ عدم ہوا

تسلیم فقر سایہ نے اسکے کیا خراب
منحوس جغد سے بھی ہما کا قدم ہوا

یاد آیا طوف کعبہ مین ہندوستان مجھے
کوے بتان کا سایہ لباس حرم ہوا

بیڑا ہمارے قتل کا کیونکر اٹھاؤ گے
کسکر کمر بندھی ہے تو درد شکم ہوا

وقت اخیر جذبۂ دل کھینچ لائیگا
دیکھین گے روے یار جو آنکھون مین دم ہوا

ٹوٹے مین لاکھ شیشۂ تیزاب ہر قدم
کانٹون پہ آبلون سے ہماری ستم ہوا

دنیا مین نیک سے ہی فزون بد کا اعتبار
کیا کیا گران نہ شہد سے قیمت مین سم ہوا

شغل تصرف آج کس اہل نظر کو ہے
ہر آئنہ سکندر و ہر جام جم ہوا

نقش دوئی مٹا کے بنا گھر خدا کا دل
کعبہ ہوا خراب جو بیت الصنم ہوا

| | |
|---|---|
| آنکھوں میں تیرے چاہنے والونکے داغ ہیں | شبنم پسند ہو گیا حسن آفتاب کا |
| دو نعمتیں ہیں سیری میں ہوں فقیر مست | اک نان خشک ایک پیالہ شراب کا |
| اندیشۂ گفتگوئے نکیرین کا نہیں | ردکردہ ہے سوال ہمارا جواب کا |
| چاہئے شکست جہل تو تحصیل علم کر | وابستہ یہ طلسم ہے لوح کتاب کا |
| بے معنی شعر میں نے کسی کا سنا نہیں | اوسپر ہوا یقین مجھے بیت خراب کا |
| اس ترک تک پہنچنے کی تدبیر ہے یہی | تعویذ خط ہے بازوئے مرغ کباب کا |
| حد سے نکل چلا ہے بہت سر پہ لو بچھے | لگتا ہے داغ سوئے تیرہ کو خضاب کا |
| خورشید حشر کا جو کسی نے کیا ہے ذکر | دکھلا دیا ہے یار نے چہرہ عتاب کا |
| دیکھے جو تیرے دست حنائی کو رنگ کو | شرمندگی سے رنگ ہو نیلا شراب کا |
| دریا میں غسل کے لئے اترا جو وہ صنم | ناقوس مچھلیوں نے بجایا حباب کا |
| جو چاہیں لکھ لیں کاتب اعمال چار دن | دیکھوں گا روز حشر میں کاغذ حساب کا |
| بیخود ہو سنکے مرغ شورہ پسند | افسانہ اپنا شعر ہے فتنہ کے خواب کا |

آتش کی التجا ہے یہی تم سے یا علی
صدمہ نہ ہو فشار لحد کے عذاب کا

| | |
|---|---|
| چمن میں شب کو جو وہ شوخ بے نقاب آیا | یقین ہو گیا شبنم کو آفتاب آیا |

۳۴

جہان فانی نہین ہتا کبھی ایذا دہندون سی
ہوا نا سور لو پیدا اگر زخم کہن بگڑا

تونگر تھا بنی تھی جبتلک اُس محبوب عالم سی
مین مفلس ہوگیا جس روز سی دیہیم تن بگڑا

لگے منہ بھی چڑھانے دیتے دیتے گالیا جب
زبان بگڑی تو بگڑی تھی خبر لیجے دہن بگڑا

بنا درِ لطیف سے سے کھلگئی اُس شوخ کی آتش
لگا کر منہ سے پیمانہ کو وہ پیمان شکن بگڑا

کسکو سے گلگون سے بے یار کے مطلب تھا
خون جگر و دل سے پیمانہ لبالب تھا

کیا کہئے کہی کیون کر اے بت شب تنہائی
اللہ غنی گا ہے گہ نعرۂ یارب تھا

غماز سے خلط ہے اُس بت کو تو کیا غم ہے
درگاہ الہی مین شیطان مقرب تھا

سوز غم فرقت سی یان شمع کی حالت تھی
ہر صبح مسافر تھا مہمان مین ہر شب تھا

کیا تلخ کیا اوس نے اس عمر دو روزہ کو
زہر اپنے لئے عشق معشوق شکر لب تھا

ایذا جو ہوا اُس خال و گیسو سے تعجب ہے
وہ افعی ہے بے دندان بے نیش یہ عقرب تھا

خون شہدا سے تھی اوپر جو شفق پھولی
ہمدوش کبود چرخ اُس ترک کا مرکب تھا

اُس قد کشیدہ کی جو شرح کرون کم ہے
اک مصرع موزون مین سو بیت کا مطلب تھا

رتبہ تھا یہی قاتل بسمل جو کیا تو نے
اولی تھا یہی حق مین میرے ہی مناسب تھا

پہلو مین ہمارے جو وہ ماہ نہ تھا شب کو
تھا داغ سفید اپنی آنکھون مین ہر کوکب تھا

الفت نے مجھے مارا ہیبت نے مجھے مارا
مین اور رقیب آتش یکجان دو قالب تھا

۳۲

